یا اہل الکتاب لا تغلوا فی دینکم ولا تقولوا علی اللہ الا الحق ٭ ٭

بعد حمد خدا اور نعت سید المرسلین و پیرایٔ اولی الابصار کی پوشیدہ نرہی کہ جو عرصہ قریب

مین مباحثہ دینی فیما بین جناب حامی دین متین ناصر شریعت سید المرسلین مولانا رحمت اللہ صاحب

سلمہ اللہ تعالی اور جناب پادری فنڈر صاحب مصنف میزان الحق کی شہر اکبر آباد کے اندر مجمع عام مین

دو روز متواتر ہوا تھا اور بفضل خدا سے حق جانب تابعان شریعت محمدی کے رہا اور جناب پادری

صاحب نے بناچاری مجمع جلسہ مذکورہ مین نسخ اور تحریف کا اقرار کیا تھا اور دو شخصون نے تقریر

طرفین کو بکمال احتیاط ضبط کر کی بہت شخصون ذی عزت اور ثقہ کی مہر دن اور

گواہیون سے اپنی اپنی تحریر کی صداقت کو ثابت کیا ہی چنانچہ دونون تقریرین ایک چھاپہ خانہ

آگرہ مطبعیہ زبان اردو مین اور دوسری اس چھاپہ خانہ مین مع محاکمہ کی زبان فارسی مین چھپکے

مشتہر ہوئین حال مباحثہ کا ان دونون تحریرسی شایقین پر بخوبی کہل گیا ہی مگر جناب فنڈر

صاحب نے واسطہ رفع بدنامی کے تقریر مباحثہ کو اتباعًا للاسلام کہکی اکبر آباد کی مدرسہ چھاپہ خانہ

سکندرہ کی مین چھپوا کر مشتہر کیا جناب سابق الالقاب نے بیچ مقدمہ تحریف

کرنے تقریر جلسہ کو ایک خط بخدمت جناب فنڈر صاحب کی لکھا چنانچہ بعد ایکماہ

کی جناب موصوف نی مجمل جوابیہ لکھا بلکہ جناب مولوی صاحب نے ایک اور خط لکھا کہ سوال

دیگر جواب دیگر اوسکی جواب مین لاچار ہوکر یہہ ارشاد ہوا کہ مین چھاپی کی راہ سے بعد

تحریر سابق تمہاری کی جواب دون گا چنانچہ جناب فیضمآب مولوی امین الدین صاحب

ابن فرید الدین صاحب شاگرد رشید جناب مولوی صاحب کی بے نے خطوط طرفین

کی نقل کر کی بطور محاکمہ کی ضبط کیا ناظرین پر ظاہر ہوگا بحولہ و قوتہ

فی المطابع باہتمام حافظ عبد اللہ تعالی طبع شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد اور نعت کی بندہ مسکین معین الدین بن فرید الدین غفر اللہ لہ و لوالدیہ کہتا ہی کہ جو اپریل کے
مہینی سنہ ۱۸۵۴ع مطابق رجب کے مہینی سنہ ۱۲۷۰ ہجری مین فیمابین جناب حاجی الحرمین ناصر شریعت
سید المرسلین مولانا محمد رحمت اللہ بن خلیل الرحمان کیرانوی اور جناب کشیش فنڈر صاحب
صاحب میزان الحق کے شہر اکبرآباد کی اندر مجمع عام مین مباحثہ دینی دو روز تک ہوا تہا اور خدا کے
فضل سے دونون روز برابر غلبہ اور حق جانب جناب مولوی صاحب کے رہا تہا اور جناب کشیش نے ناچار
علی رؤس الاشہاد نسخ اور تحریف کا اقرار کیا تہا اور دونون دن کی تقریر جانبین کو کئی شخصون نے
ضبط کیا ہی اور دو شخصون کی تحریر جو بذات خود دونون جلسون مین حاضر تہی اور انہون نے تقریر
جانبین کو بکمال احتیاط ضبط کیا ہی اور بہت شخصون نے عزت اور ثقہ کی مہرین اور دستخطون
سی اپنی تحریر کی صداقت کو ثابت کیا ہی چہپ کر مشتہر ہو گئی ہی منجملہ ان دو کی ایک تحریر تو
جسکا نام بحث شریف فی اثبات النسخ و التحریف ہی دلی مین فخر المطابع کی اندر بزبان فارسی سلیس
مین چہپی ہی اور دوسری تحریر جو بالفعل حافظ سید عبد اللہ صاحب اسسٹنٹ مترجم سرکاری کی ہی اکبرآباد مین

مین مطبع منعمیہ کی اندر اردو زبان مین مطبوع ہوئی ہی اور ان دونون تحریرون سی حال واقعی
ناظرین پر بخوبی کہل گیا ہی و ان شاء اللہ اس رسالہ کی آخر مین ان پہلی تحریرون سی کچہ عبارت مین ہی نقل کرونگا
مگر طرفہ یہ کہل کہلا کہ جناب کشیش نی اپنی بات کی رفع کرنیکی لیی تقریر مباحثہ کو بالکل تحریف کرکی اکبرآباد کے
اندر سکندرہ کی چہاپہ خانہ مین چہپوا کر مشتہر کیا اور خود فضول دانش کی یہ سوچی کہ سامعین لوا حد ناواقف ہونگی اور
اصلی بات چہپی رہیگی اور جب یہ تحریف جناب مولوی صاحب کی نظر سی گذری اونکو کمال تعجب ہوا کہ جناب کشیش سی
ایسی حرکت جو دیانت کی لائق نہین کسطرح سرزد ہوئی اور ربیع مین ایک خط ۳ ذی حجہ سنہ ۱۲۷۰ ہجری مین پیر
دن سبق ڈاک جناب کشیش کی خدمت مین روانہ کیا اور جو اوسکی جواب کی وصول ہونی مین فوق اوس طبقہ کی جو فیما بین
اونکی اور جناب کشیش کی پہلی خطون مین رہتی تہا دیر ہوئی تو ۲۰ دن کی بعد ۲۳ ذی حجہ سنہ الیہ مین بواسطی
معرفت جناب پکست صاحب ڈاکٹر محمد وزیر خان صاحب جو فی کی ایک دوسرا خط جناب کشیش کی خدمت مین ایک خط جناب
فریچ صاحب کی خدمت مین جو مباحثہ کی جلسون مین شریک و معاون جناب کشیش کی تہی روانہ کیا بعد اوسکی ۲۵ ذی حجہ
سنہ الیہ مین منگل کی دن جناب کشیش کا ایک خط لکہا ہوا گیارہوین ستمبر سنہ ۱۸۵۴ع کا جناب مولوی صاحب
کی پہلی خط کی جواب مین پہنچا اور بعد اوسکی محرم کی آٹہوین سنہ ۱۲۷۱ ہجری مین دوسرا خط جناب کشیش کا
جو ۲ ستمبر سنہ ۱۸۵۵ع کا لکہا ہوا تہا پہنچا اور اس خط مین جناب کشیش نی مولوی صاحب کے دوسری
خط محررہ ۲۳ ذی حجہ کو واپس کیا اور جناب فریچ صاحب نی اب تلک کچہ نہین لکہا ہم سب کو
امید تہی کہ دونون صاحب کچہ جواب معقول لکہینگی لیکن افسوس کہ اوسکی خلاف ظاہر ہوا کہ ایک
صاحب نی تو کچہ جواب نہ دیا اور دوسری صاحب نی ایک عذر ضعیف کو وسیلہ کرکی اون باتون کی
جواب سی جنکا جواب دینی سی بڑی تاکید اور منت سی مطلوب تہا انکار کیا اور پہلی خط مین لکہا کہ
فی الحال خط اور کتابت کی راہ سی کوئی جواب نہین دونگا اور دوسری خط مین لکہا کہ مباحثہ
کی بات چیت خط اور کتابت سی نہوگی اور وہ عذر ضعیف اونکا یہہ ہی جسکو مین اونکی پہلی خط

سی لفظ بلفظ نقل کرتا ہون جب آپ کی رسایل وکتب جو آپ نی تالیف کین اور تالیف
کرنی پر ہین منطبع ہوکر میری نظر مین آ مین گی مین بہی چہاپہ کی راہ سی جواب دون گا اس
عبارت سی معلوم ہوتا ہی کہ جناب کشیس نی وعدہ جواب کا کچہ اونہین رسایل اور کتب
کی ملاحظہ پہ معلق نہین کیا جو اب تک تالیف ہوچکی ہین بلکہ اون پر بہی جنکی تالیف پر جناب
مولویصاحب کا ارادہ ہی پس جناب کشیس اپنی زعم مین یہ عذر کرکی برسون کو چہوٹ گئے
لیکن ہر عاقل جانتا ہی کہ یہ عذر عاجزی کے راہ سی ہی وگرنہ کیا معنی کہ طعن مباحثہ
کی رسالہ پر ہو اور جواب اوسکا سب کتابون مولفہ اور غیر مولفہ کی ملاحظہ پر موقوف رہی
اور جناب کشیس نی جناب ڈاکٹر محمد وزیر خانصاحب صوفی کی مقابلہ مین بہی اسی قسم
کا عذر ضعیف اپنی خط محررہ ۲۵ جون سنہ ۱۸۵۴ع مین اختراع کیا تہا اور جناب ڈاکٹر صاحب نی بطور قدح کی
اپنی خط محررہ ۹ جولای مین یون لکہا تہا یہ وعدہ آپکا بعینہ ایسا ہی جیسا عوام ہنود کہا
کرتی ہین کہ اگر فلانا کام ہم نی اس جنم مین ہوگا تو دوسری جنم مین کرین گی اور جو وہ
اوس جنم مین بہی نہو سکیگا تو تیسری جنم مین کرلین گی پس آپ کی اس وعدہ سی صاف
ظاہر ہی کہ آپ اوس خط کی جواب سی عاجز ہوئی اور اپنی عجز کو صرف اس لحاظ سی چہپایا
کہ مبادا آپکی اپنی قوم مین سبکی اور خفت ہو لیکن اب بہی عاقل اور صحیح الفہم یہی سمجہا
کا کہ آپ عاجز ہوئی لہذا اس حیلہ سازی سی ہی آپکا مطلب نکلا اور حق یہی ہی کہ جو جناب
ڈاکٹر صاحب فرماتی ہین وگرنہ جب تک جناب کشیس کو کسی اچہی سی پالا نہ پڑا تہا تو ہوا
سی لڑتی تہی اور ایسی جہگڑون کو مول لیتی پہرتی تہی اور بڑی بڑی لن ترانی کرکی دعوی
کیا کرتی تہی کہ مسلمان جو چاہین سوال کرین ہم انشاءاللہ جواب دین گی اور اگر بقصد
کوئی تشفی اہل اسلام سی عدم فرصتی اور اسباب [illegible] بادی کا لحاظ کرکی جواب مین

مین عذر کرتا او سپر طعن کرتی ہی چنانچہ جناب کشتیس نی اپنی خط محررہ ۲۲ جولائی سنہ ۱۸۴۴ع مین جناب
مولوی آل حسن صاحب کو لکہا تہا کہ جن باتون پر شبہہ یا اعتراض ہو اونسی مجہی مطلع کیجی کہ حضور یسوع
الله تعالی اوسکی رفع کرنیمین سعی کریگا اور پہر خط محررہ ۲۵ جولائی مین لکہا تہا اگر جناب کا کوئی سوال
ہو تو مین خوشی سی بلا عذر اوسکا جواب دونگا اور اوسی خط مین طعناً یون لکہا تہا صاحب مہربان
مین افسوس کرتا ہون کہ فرصتی جناب کو مانع ہوئی اون باتون کی جواب سی جنکا ذکر مینی اپنی خط سابق مین
کیا اگر کثرت اشتغال کی سبب جناب کو سب باتون کا ایکدم سی جواب دینا ممکن نہو تو عند الفرصت
ایک ایک کا جواب دیجی اور پہر مولوی آل حسن صاحب کے خط محررہ ۴ فروری سنہ ۱۸۴۵ع کی قطع
مین یون لکہا تہا صاحبان عقل کی نزدیک یہہ بات گریز کا ذریعہ نہین بن سکیگی بلکہ اونکو
معلوم ہوگا کہ مولویصاحب نے صرف عاجزی کی راہ سی یہ بات لکہی ہی پس ظاہر ہی کہ اگر اونکی بار بار
جوابدینا جناب کشتیس کی مقدور ہوتا خواہ مسطور ہی کہ سبکا جواب ایکبار ادا کرسکتی یا مسطور ہی کہ
عند الفرصت ایک ایک کا جواب دیتی رہتی تو ایسا عذر جسکی سبب سی صاحبان عقل کی نزدیک حجت ہوتی
اور وہ اونکی گریز کا ذریعہ نہ بن سکا بلکہ صرف عجز پر محمول ہوا کبہی جوابِ قلم نکلتی الحمد لله کہ وہ
جوش خروش جناب کشتیس کا مثل آبال ہانڈی کی ناپایدار رہتا اور جلد فرو ہوگیا خیر جو کچہ ہوا سو
اچہا ہوا اب بہائی مسلمانون بلکہ خاص و عام کی اطلاع کی واسطی یون مناسب جانتا ہون
کہ جناب مولویصاحب اور جناب کشتیس کی خطون کو بعینہا نقل کرکی بعد اوسکی کچہ اپنی طرفسی
لکہون تاکہ حقیقت حال سب پر منکشف ہوجاوی لیکن جو دوسرا خط جناب مولوی صاحب کا
جناب کشتیس کی نام اول خط کی سب مضمون پر مشتمل تہا تو اول خط کا نقلکرنا محض فضول
سمجہہ کر اوسکو چہوڑ دیتا ہون الله اپنی اعانت سی اس رسالہ کو اختتام کو پہنچاوی اور
اسکی مولف کا خاتمہ بخیر کرکی اپنی رحمت کاملہ سی اوسکو نصیب وافی عطا کری اور رسوائی دارین

سے بالکل محفوظ رکھے آمین آمین آمین — دوسرا خط جناب مولوی صاحب کا

جناب شمس ... صاحب کے نام ہو اللہ لا الہ الا ہو جناب پادری صاحب

والا مناقب بعد تسلیمات مالا کلام عمدۂ علماء مسیحیان ذوی الاقتدار سلامت ۔ ۳

ذیحجہ روز دوشنبہ کو ایک قطعہ عریضہ نیاز کا آپ کی رسالہ مباحثہ کی بابت حال میں بسبیل

ڈاک بیرنگ روانہ کیا تھا جو تھانہ دار صاحب نے بکمال احتیاط اوسکے لفافہ پر ...

میں میرے آدمی کے ساتھ ہی ملفوف کرکے روانہ مظفرنگر کردیا تھا تو اسلئے یقین کلی ہے

کہ مظفرنگر سے آپ کی خدمت میں پہنچا ہوگا اور آپنے اوسکو لے لیا ہے ورنہ جو بیرنگ

تھا یقینا اوسکو آتا مگر جو طریقہ جناب کا پہلے خطوط میں جو تھا یعنی میری اور آپکی جانب سے

ہوتی تھی یہ تھا کہ میرے خط کا جواب ان پانچ ... عنایت ہوتا تھا اور میں نے اوس عریضہ

میں یہ بھی عرض کیا تھا کہ بر تقدیر مہینے یا دو مہینے کی مہلت مطلوب ہو تو عنایت نامہ

کے ذریعہ سے اوس سے مطلع کیجئے گا کہ اوس مدت تک منتظر رہوں تو اوس لحاظ سے کبھی یہ

خیال آتا ہے کہ شاید سبب دیر کا یہ ہو کہ تھا غرض چونکہ گمنام کا آپ کے خیال میں نہ ہو لیکن یہ

خیال بھی کچھ نہیں کیونکہ بڑی تصریح سے اوس عریضہ کی تحریر میں مرقوم ہے اور کبھی یہ

وہم دل میں گذرتا ہے کہ شاید میرے عریضہ میں کوئی لفظ غیر مناسب آپکی زعم میں معلوم

ہوا ہو اور اوس سبب سے خاطر مبارک مکدر ہوئی ہو لیکن یہ وہم بھی بالکل ایک کچا وہم ہے

اور کسی وجہ سے بطلان اوسکا ثابت اوس لئے کہ میں نے اپنی دانست میں ایک کلمہ بھی خلاف

واقع اوسمیں نہیں لکھا اور سچ کبھی قابل نہیں ہوتا کہ اہل عقل اور ایمان اوس سے

مکدر ہوں دوسری یہ کہ بموجب قول جناب مسیح کی جو ورس ۳۴ باب ۱۰ [illegible]

۳۴ باب لوقا میں مرقوم ہوا ہے اوسکی نسبت جناب مسیح کی طرف آپکی زعم میں یقینی

یقینی ہی نفس کشی واجب ہی پس موافق اوسکے اگر آپ سچا مسیحی ہوویگا نفس کش ہوویگا اور صحبت

مین وہ کبہی کسی کلمہ خفیف کو باعث کدورت خاطر نگردانیگا چہ جائیکہ اوسکی سبب مباحثہ

کیسی چیز کو چہوڑدے کیا اچہا قول مشہور ہی ۔ دریای فراوان نشود تیرہ بسنگی ۔ عارف

کہ برنجد تنک آب ست ہنوز ۔ اور جو سچا مسیحی ہووی تو اوس سی کچہ تعجب نہین کیونکہ وہ شخص تو

فقط ظاہر ہی مین منافع دنیاوی کی لئی حضرت مسیح کو خداوند خداوند کہتا ہی اور باطن مین

اوس منافق کو کچہ بہی پہ عیسا ئیت سے نہین جیسا قول حضرت مسیح کا جو درس ۴۶ باب

۷ تا اور درس ۲۱ باب ۷ متی مین منقول ہوا ہے اور نسبت اوس قول کی بہی آپکی ہمدم

یقینی ہی اسکی دلیل یہی ہی اور آپ انہی تینون کو سچا مسیحی جانتی ہین پس ہم کیون ایسا گمان آپ

کی طرف کرین تیسری یہ کہ یہ طریقہ ہرگز مناظرہ کا نہین کہ کسی کلمہ خفیف کو خصوصاً جس صورت

مین کہ وہ حق ہی ہووی اپنی زعم مین نامناسب سمجہکر اوسکو دستاویز قطع گفتگو کا کرنا

بلکہ طریقہ یہی ہی کہ اوسپر جواب مین تعرض کسکی یا تو ویسا ہی جواب دیوین یا اوسپر الزام لگا کر

مکافات برائی کا بدلا لینے کی ساتہ کرین ورنہ یہی مجہو ہی جیسا ورس ۴۴ باب ۵ متی سے

اسی قسم کا حکم ثابت ہی پس ان وجوہ کا لحاظ کرکی سبب وہ بکا مجہول الکیف اعتقاد

کرکی مناسب یون جانا کہ اوس مضمون کو کچہ تفصیل دیکر پہر دوبارہ عرض کرون اور ایک

بار عریضہ نیاز کو معرفت جناب ڈاکٹر صاحب مخدومی اسسٹنٹ سرجن محمد زبیر خان صاحب

کی روانہ خدمت عالی کرون لہذا اونکی معرفت روانہ کرکی بہت منت کرتاہون کہ جواب

سی مشرف کیجی گا اور جواب گول گول اور مجمل نہ لکہی گا کہ مجہی پہر شکایت اسکی نہ کرنی

پڑی جیسی خط محررہ ۱۷ اپریل مین کرنی پڑی تہی اور اسطرحکی تحریر تو نشانی دغابازی کی

جہالت اور اپنی عیب پوشی کی ہوتی ہی حذر کرکی کہ آپ قصداً کبہی ایسی امر کو اختیار

کرین کہ بعض اوقات بلا قصد اتفاقاً سرزد ہوا ہو اور حال واجب الاظہار یہ ہی کہ رسالہ عنایتی
آپکا جسمین آپ نی حال اس مباحثہ دینی کا جو فیما بین میری اور آپکی اپریل کی مہینی سنہ حال
مین وقوع مین آیا تہا ضبط کر کی چہپوایا ہی معرفت جناب اکبر صاحب منتظم البلہ کی میری
پاس پہنچا اور تب کمال شوق سی دیکہنی لگا تو اول صفحہ کی اندر عنوان مین یہ عبارت جو بمنزلہ
بسم اللہ کی ہی اس مباحثہ کا حال خیر خواہ ہند مین جو مرزاپور کا اخبار ہی مطبوع ہوا تہا اب
پادری نائٹر صاحب کی معرفت کچہہ تصحیح و تفصیل پاکر دوبارہ چہپنی مین آیا اور پہر یہ عبارت
جو اوس صفحہ مین مرقوم ہی اسکی (یعنی مباحثہ کی) صحیح و مختصر خبرون ہی دیکہکر بہت
خوش ہوا اور دلمین سمجہا کہ گو خیر خواہ ہند مین کہ فی الحقیقت اسکو بدخواہ ہند کہنا چاہیی بسبب
بدخواہی کی وہ حال مجمل و خلاف واقع چہپا تہا مگر اب جو پادری صاحب نی اپنی اہتمام مین تصحیح
کرکی چہپوایا ہی غالباً وہ خرابی اور اجمال اسمین نہوگا لیکن جب آگی بڑہ کر دیکہا تو مضمون کو خلاف
عنوان کی پایا اور اسکی پڑہنی سی کمال تعجب ہوا یا رب خدایا جب صحت اور صدق پادریون کا یہ ہی
تو جہوٹ کیسا ہوگا کیا ہمکو اس دروغ بیفروغ اور اس بہتان سی شرم نہ آئی کیا بدنامی سی
نہ ڈرا کیا خدا کا خوف یکلخت دل سی نکال پہینکا افسوس افسوس صد ہزار افسوس کہ آدمی اس
حیات ناپایدار اور اس دولت سریع الزوال پر مغرور ہوکر کیا کیا کرتا ہی رفع کرنی میری
ملالت کی لئی صاحب شریف نی کہ عزیزون میسے سی ہین اور دونون جلسون مین
موجود تہا کیا ہی بات برجستہ کہی کہ تو کیون تعجب کرتا ہی اور دلگیر ہوتا ہی دیکہہ حضرات مسیحیون
مین تو ایک عادت قدیمہ ہی دوسری صدی والون نی ایک قاعدہ مقرر کیا تہا کہ راستی
اور خدا پرستی کی ترقی کی واسطی جہوٹ بولنا اور فریب دینا صرف جایز ہی نہین بلکہ قابل
تحسین کی ہی (چنانچہ موشیم مورخ کی تحریر سی ظاہر ہوتا ہی) اور ان حضرات نی قریب کچہہ

پہر انجیلون اور نانی اور مشاہدات جعلی بنا کر حواریون اور تابعین حوارین اور اسقفون
مشہور کی طرف اونکی نسبت کی تہی اگر اونیسوین صدی کی آدمی قاعدہ پر اونکی اطاعت کرکی ایک
رسالہ بنا ڈالین تو کیا عجب ہی مین یہی سمجہا کہ یہ عزیز بات تو سچ کہتا ہی اور یہ بہی سمجہا کہ بیڑا کیا بگڑا
نفس الامر مین پادری صاحب کے لیے کچھ اپنا ہی کہو یا کہ جنہی اس رسالہ کو دیکہا بہت بہت کہا کیا ہی اچہا
بعض خدا پرست جزاہ اللہ خیرا نی بعد مشاہدہ اس رسالہ کی ارشاد کیا ہی کہ مجہکو صداقت پادریونکی خیر خواہ شد
کی دیکہتی ہی کہل گئی ہی اب اسکا معاینہ ہو گیا سچ تو یہی کیون نہو کہ وہ مباحثہ مخالف اور موافق کی سیکڑون
آدمی کی سامہنی ظہور مین آیا تہا اور اون سب کو یقینا معلوم ہی کہ کسطرح تہا اور بعینہ وہی قول حافظ کی
علیہ الرحمۃ کی اسنان کی مانند رازی کہ وسازند محفلہا ہزارونکو اونکی بیان و تحریر سی حال اس کے
عیان ہو چکا ہی و الحمد للہ کہ مجہکو بہی بہت سی فایدی مطالعہ اس رسالہ سی حاصل ہوی منجملہ اون کے
تین فایدونکو لکہتا ہون اول یہ کہ اگر پہر کبہی مجکو یا اور کسی فاضل اسلامی کو کسی حضرت پادری صاحب
سی اتفاق گفتگو کا پڑیگا تو ایسی چوک نہوگی بلکہ اوسی جلسہ گفتگو مین اونکی ارشادات کو اونکی دستخط سی
مزین کیا جائیگا دوم یہ کہ جہی ملاحظہ اور ناظرین کو جو اعمال شتی واقفیت رکہتی ہین عقیدہ تحریف
کا اور پکا ہو گیا الحمد للہ کہ اہل اسلام جسکا نام تحریف رکہتی ہین اسکو حضرات اہل کتاب سی
بچشم خود دیکہتی ہین سوم یہ کہ جب ان مباحثہ مجمع عام کی ضبط پر ایسی ٹہہرتی تو اور رسالہ نقل
گفتگو کی جو پادری صاحبونکی ساختہ اور بافتہ ہین مثل رسالہ دافع الاباطیل کی کہ اوسمین حال گفتگو
عبد المسیح عیسائی اور یوسف علی کا منقول ہی کیا ہی سچی ہونگی حق تو یہ ہی کہ وہی تو حکایتون
الف لیلہ اور وقایع ہفت سیر حاتم اور قصہ جہاندار شاہ اور بہروز بانو سی بہی بڑہ کر ہونگی
کیون نہ ہون تو قی دین کی لیی یہ سب مستحسن ہین وہمی اپنی خط محررہ ۲۳ اپریل مین اونکی
خدمت مین لکہا تہا کہ اگر آپ مباحثہ ضبط کر کی چہپواوین تو ضرور دونون باتون کا لحاظ رکہین یعنی ایک

توبہ کہ ہماری ہی اصطلاحی نسخ کی تبدیلی تصریح تمام ہی جلسہ اول مین کی تہی مشرحاً لکہہ دیجی گا واسطی
تیرہ کہ اپنے اور میری خطون کو جو گفتگو زبانی کی قبل اور بعد تحریر ہوئی ہین چھپوا دیجی گا تاکہ ناظر اوسکا
خود ہی معلوم کرلی گا کہ کون غالب تہا اور کون مغلوب اور کون خلاف داب مناظرہ کی کہتا تہا اور کون
اوسکی موافق تہا آپنی کیون اوسکی موافق عمل نکیا اور کیون خطوط طرفین کو حرفاً حرفاً نہ چھپوایا اور کیون
آپنی میری اور ڈاکٹر صاحب کی تمام تقریر کو نہ لکہا سچ تو یون ہی کہ یہ امر خلاف قاعدہ صدق یا دوسری
کی آپ اصلاح کر لی مگر الحمد للہ کہ اوس احتیاط نی سوائی نقصان کی کچہ فایدہ نہ دیا بلکہ تمام حال
واقعی رسالہ بحث شریف فی اثبات النسخ والتحریف مسمّی جو دلی مین چہپا اور پہلی حصہ مباحثہ
مذہبی کی اکبرآباد مین مطبع شمسیہ کی اندر مطبوع ہوا اسپر بالیقین منجلی ہوگیا اگر فرمائی کہ ہمکو
اختصار منظور تہا تو یہ عذر تو کچہ نہین چلسکتی کہ آپنی اپنی تقریر مین لیا ہی کیون اختصار کیا بلکہ
بعکس اسکی بہت سی باتین جنکا ذکر جلسہ مین نہین آیا تہا اپنی تقریر مین درج کردین گو بعض جا
اپنی حلقہ ہی کہ جنکا ظاہر کردیا کہ انکا ذکر جلسون مین نہین آیا تہا مثلاً صفحہ ۳ کی سطر ۶ و ۷
اور سطر ۱۱ سی ۱۴ تک اور صفحہ ۴ کی سطر ۱ سی ۳ تک اور سطر ۷ سی ۱۵ تک البتہ اس پہلی بات کو
اپنی بعض خطون مین لکہا ہی مگر جلسون مین بالکل اپنی اسطرح نہین کہا اور صفحہ ۵ کی سطر
۱۱ سی ۱۴ تک اور صفحہ ۹ کی سطر ۲ سی سطر ۹ تک اور اسی طرح اور جا تا نیا قریب ۲ صفحہ کی اپنی
تقریر کی تائید مین لکہا اسصورت مین اگر ہماری سب تقریر اور خطوط نقل کرتین کچہ رسالہ
اور بڑہ جاتا تو کیا ظلم ہوتا اور اسکی زلات کی کیا شرح کرون کہ ایک بڑی کتاب بن
جاتی ہی خط مین سب کا لکہنا مناسب سمجہہ کی بطور نمونہ کی آٹہہ موضع نقل کرتا ہون
بعد حصول جواب کی انشاء اللہ تعالی جو کچہ عرض کرنا ہوگا مفصل عرض کرون گا موضع
اول یہ کہ قول پادری فرنچ صاحب کا صفحہ ۱۴ اور ۱۵ کی اندر یون مسطور ہی کہ سب قدیم
نسخہ مقابلہ کرنیسی اکثر غلطیون کی تصحیح ہوئی یہان تک کہ فی الحال ہمارا یہ نسخ ایسا
شستہ رہی ہین اور اون کی مضمون مین کوئی ایسی بات نہین کہ انجیل کی کسی

کسی تعلیم یافتہ پادری یا اردو ہی کو خلل پہونچے اور آخر صفحہ ۱۵ مین بطور حاشیہ کی اسجا
یون ہی مباحثہ کی وقت مین آٹھہ دس جا ذکر ہوا اگر زیادہ تحقیق سے ہے معلوم ہوتا ہے

کہ آیات متشابہ چار پانچ سے زیادہ ہونگی یہ بہی ایک نوع کی تحریف ہی اسلئی کہ
مباحثہ کیوقت آپکی اقرار کی موافق بہی آٹہ دس جا کا ذکر ہوا تہا نہ چار پانچ کا پس
نقل تقریر مین آٹہ دس کو چار پانچ کے ساتھہ بدل ڈالنا صریح تحریف ہی جیسا کہ اکثر
جا اس رسالہ مین آپنے یہی طریقہ برتا ہی اگر اس لحاظ سی کہ اس قول فرنچ صاحب کو صدہا
آدمیون نی سنا تہا اور اسکا بہت چرچا ہوا تہا اور جلسون مین اور اسی طرح اپنی خطون
مین بہی اوسکو کرات مرات نقل کیا ہے آپکو اسجا حاشیہ مین بطور عذر کی ظاہر کرنا
پڑا اور اور قولون کو جو اپنی زعم مین ایسا ندیکہا تو نقل اونکی مین محرف پر اکتفا کیا اور اصل کو
ہضم کر گئی لیکن اسجا اگر بنا چاری عذر کرنا تہا تو یون چاہیے تہا کہ نفس تقریر مین بعینہ
قول فرنچ صاحب کو نقل کرتی پہر حاشیہ مین اوسکا عذر کرتی علاوہ اسکی اس جا ایک
تحریف اور بہی ہی کہ فرنچ صاحب نی اسجا اون آٹہ دس مواضع کی نسبت لفظ تحریف
اور تبدیل کا بولا تہا چنانچہ بہت آدمیون نی سنا ہی اور اونکو بخوبی یاد ہی پس لفظ تحریف
اور تبدیل کے جا لفظ متشابہ کو ذکر کرنا ہی ایک نوع کی تحریف ہی اور اسی سے
قطع کر کی عرض کرتا ہون کہ اب جواب عریضہ مین ارشاد کیجی کہ وے چار پانچ آیتین
جواب زیادہ تحقیق کے موافق متشابہ ہین کونسی ہین مگر ارشاد آپکا مفصل ہو اور ہرگز
ہرگز اجمال کو کار نفرمائی اسطور پر کہ فلانے انجیل یا نامہ یا مشاہدات کی فلانے باب
کی فلانی آیت تمام یا اسقدر اور وجہہ اور دلیل اشتباہ کی یہ ہے اور مختار ہمارے
علماء کا یہ ہے اور وی چار پانچ آیتین منجملہ آٹہ دس کی جنکو جلسہ مین فرنچ
صاحب نے محرف بتلایا تہا اور اب آپکی تحقیق زیادہ سے وی ایسی نہین کونسی ہین
اور آپکی علما سی کس کس نی اونکو محرف مانا ہی اور دلیل محرف ہونی کی موافق

زیادہ تحقیق سے لیے کیا ہی اور جو یہ مواضع تحریف کو فقط عہد جدید مین ہین تو آپ سبلا کی
کہ اسس بڑی تحقیق سے کے موافق عہد عتیق مین کتنی ہین نگر ان مین بہی ویسے ہی
تفصیل لحاظ رکہی گا جس کا ذکر اوپر گذرا کہ بعد اوسکے جو مجہی عرض کرنا
ہی کرون گا اور اسس امر کا آپ سی بہی طالب ہون اور اسی امر کی بنی اپنی
خط محررہ ۱۹ اپریل مین درخواست سے کے تہی مگر اوسوقت آپ لی پہلو تہی سے کے
تہی غالبًا اوسکا سبب یہی ہوگا کہ اوسوقت آپکو اسس امر کی زیادہ تحقیق ہو گئے
اور اب تو وہ سبب نہین رہا اور آپ خوب تحقیق کر چکے ہین پس اب تو آپ پر
لازم ہی کہ اوسکا بیان کر دیجے ورنہ تلاش بہ ہم آپ سے کے عجز پر حمل کرین
گی اور اگر یہ عذر ہو کہ خط مین اوس بیان کی گنجایش نہین تو ہم خط مین
اوسکے شرح نہین چاہتی ایک چہوٹا سا رسالہ جداگانہ اوس امر سے کے بیان مین
لکہہ کر بسبیل ڈاک عنایت کیجی بہرحال اگر اور باتون کا جواب دینا منظور نہ ہو
تو آپ مختار ہین مگر اسس امر کا جواب دیجیگا موضع دوم صفحہ مین سطر ۲ سی
۲۰ تک یون ہی مولوی صاحب نی مباحثہ سے کے دوسری بات شروع کر کی اپنا یہہ
دعوی کہ توریت و انجیل تحریف و تبدیل ہوے ہے پیش کر کی توریت سے کے
کئی ایک گذارشات کی طرف اشارہ کیا مثلاً نوح کی می نوشی اور
ابراہیم کا بی بی کو بہن کہنا وغیرہ اور کہا کہ اسس طرح کی گذارش قابل
اعتراض ہین اور دلالت کرتے ہین کہ توریت مین تغیر و تبدیل ہوے ہے
کیونکہ گمان سی دور ہی کہ ایسی بات اصل توریت مین ہو اور یہہ بات تو محض
افترا اور بہتان ہے اور دوسری مباحثہ کی بات ہرگز اسس سے شروع نہین
ہوئی بلکہ ایسی گذارشات کو ہرگز مین دونون جلسون مین اثبات تحریف کی لی زبان
پر ہی نہین لایا سبحان اللہ کیا بیباکی ہے ہمکو امید نہ تہی کہ حضرات پادری

ہاوری خصوصاً آپ ایسی صفات کی ساتھہ بہی متصف ہین اری سے خود غلط
بود آنچہ ما پنداشتیم مگر تو بہہ امر بنہایت بعید معلوم ہوتاہی تو شاید یون ہو کہ
جیسی کا نون سے کے فسادسی قصداً یا سہواً بعضی جا عہد جدید اور عتیق مین
آیات سے کے آیات بڑہ گئین اور بعضی جا گہٹ گئین اور بعض جا لفظ سے کے
لفظ اور جملی کی جملی بدل گئے اور موافق آپ سے کے مختار کی ایسی اختلاف
کی نوبت عہد جدید مین ۳۰۰۰۰ ہزار کو پہنچی تو اس سالہ مین بہی ہے کہ یقیناً
اسکی محافظت مین محافظت مقدس کتابون سے کے نہ ہی وہی فساد کاتب
کا پڑا کہ اوسنی یا تو قصداً یا سہواً صفحہ اول سے کے سطر ۲ مین آپکا کہا ٹہرا دیا
ہوگا یا اور کی نام کو آپ کی نام سے بدل ڈالا ہوگا اور اگر نام اب کا صحیح
ہو تو اوس کاتب یا مصحح ناخدا اندیش ہی آپ کی مسودہ مین تحریف
کر کی بعضی جا سی سطرین سے کے سطرین نکال ڈالین ہونگی اور بعضی جا بین ٹہرا
دی ہونگی اور اس جا بہی سطر ۲ سی سطر ۴ تک اوسی ناخدا اندیش سے کے
تحریف ہی وگرنہ جب دونون جلسون مین ایسی گذارشات بیان نہوے
ہون تو دلیل بیانی کی ابتدا مین کہان گنجایش اور آپکا جواب جو اسکی
بعد سطر ۵ سی ۴ تک مذکور ہوا کہان سے آیا آری مقدمہ ازالہ الاوہام
کی فائدہ اول کی اندر اس قسم کی پچاس ساٹھہ گذارشات الزاماً باین
لحاظ نقل کی گئی ہین کہ یاد رہے لوگ جو اپنی زعم مین طعن بعض روایتون
حدیث یا اپنون قران یا ذات خیر البشر صلعم پر کرتی ہین ان گذارشات خانگی
اپنی کو بہی دیکہین اور ہر چند ازالہ الاوہام مین بہی سیتی اون سب کو دلیل تحریف
کی نہین بنائی ہان اس قدر ہی کہ جب میری نزدیک تحریف اور دلیلون سی
ثابت ہی اون روایتون سی بعض روایتون کو مثل اسکی کہ لوط علیہ السلام نے

حالت نشہ مین اپنی دونون بیٹیون سی زنا کیا اور وے دونون زنا سی حاملہ
ہوکر دو بچی جن بیٹھین جنکی سی مواب اور بنی عمان اولاد ہین جیسا باب ۱۹ انیسوین
پیدایش مین مرقوم ہی اور مثل اسکی کہ سلیمان عم جنکو آپ بہی نبی مانتی ہین
بڑہاپی مین بت پرستی کرتی تہی اور بتخانہ بنوائی اور بدی کرکی خدا کی نظر سے
گرگئی جیسا باب گیارہوین کتاب اول سلاطین مین ہی اور مثل اسکی کہ داود عم
صاحب زبور نی اوریا کی جورو پر عاشق ہوکر اوسی زنا کیا اور وہ زنا سی حاملہ ہوکر
بچہ جنی اور اوسکی خاوند اوریا کو فریب سی لڑائی مین مروا ڈالا جیسا باب
گیارہوین کتاب دوم سموئیل مین ہی تہینا کاذب جانتا ہون غضب خدا
کا جب نبی بت پرستی کرے سب اور بتخانہ بنواہی تو جہوٹ بدلتی خدا پر اوسکو کیا
لگتا ہی بلکہ حقیقت یہہ ہی کہ شروع دوسری بات کی وقت اول آپسی مینی
پوچہا تہا کہ آپ کوئی قاعدہ بتلائی کہ اگر اوسکی موافق ہم تحریف ثابت کردین
تو آپ مان لین اپنی اسس امر سی انکار کیا پہر ایکبات اور پوچہی اوسمین یہہ بہی
اپنی اغماض کیا اوسکی بعد پیتی والٹن اور ہارن کی تفسیرون سی نقل کرکی کہا
کہ یہہ مفسرین لکہتی ہین کہ جناب جسٹن شہید طریقون کی مقابلہ مین دعوے
کرتی تہی کہ یہودیون نی کتب مقدسہ مین تحریف کی اور ارینیوس اور گریب اور
سلبیس اور ڈاکٹر کلارک اور داسی شکیرنی اونکی تصدیق کی ہی اوسپر آپ نی
فرمایا تہا کہ ان سی سہو ہوا البتہ اوسکی پیچہی تفسیر ہنری اور اسکاٹ سی نقل
کیا کہ جناب آگسٹاین اور آپ کی جمہور علما سلف مدعی تہی کہ بزرگون کی تفسیر
کی سالون مین یہودیون نی تحریفا کی ہے اوسپر آپنی بعد قیل قال کی یہہ فرمایا
کہ ان سب کی قولون سی مسیح عم کا قول معتبر زیادہ ہی اور آپنی اون قولون کو نقل
کیا جو صفحے اٹہوین مین اسس رسالہ کی لکہی ہین اوسپر ڈاکٹر محمد وزیر خان صاحب

نی قدح کرکی فرمایا کہ مسیح عم کی اس گواہی سی آپکا مطلب نہین نکلتا بلکہ فقط
اتنا ثابت ہوتا ہی کہ یہہ کتابین اوسوقت مین تہی جیسا کہ پہلی نی کہ آپ اپنی فرقیکی
کتاب کو معتبر سمجہکر حل الاشکال مین استاد کی کتابون مین کہتی ہین تصریح کی
ہی اور اسیجا ڈاکٹر صاحب نی اپنی تقریر کو بسط کیا تہا جسکو اپنی صفحہ نوین مین
ناقص طور پر نقل کیا ہی آپنی فرمایا کہ نہین شہادت مسیح کی عام ہی اور ہم
اسجا پہلی کو نہین مانتی اور اوسمین قیل قال رہی بعد اوسکی ڈاکٹر صاحب
نی آیۃ ۱۷ باب اول متی کی کہ یقیناً غلط ہی پیش کی اوسپر بعد قیل قال کی
آپنی فرمایا کہ غلطی اور چیز ہی اور تحریف اور چیز اوسپر ڈاکٹر صاحب نی فرمایا کہ
کلام متی اگر وحی کی موافق ہے تو ممکن نہین کہ اوسمین غلط لکہا جاتا بلکہ
کسینی پیچہی سے غلط کر ڈالا اور اگر کلام متی موافق وحی کی نہین تو ہمکو اور
گنجایش ہی اوسپر آپنی وہی جواب اول ارشاد کیا اور قیل قال ہوے پہر
ڈاکٹر صاحب نی آیۃ ۷ و ۸ باب ۵ نامہ اول یوحنا کی پیش کی اوسپر بعجز ایسے قول
مشہور حق بر زبان جاریست بلا تحاشی آپکی زبان مبارک سی نکلا کہ ہان اسمین اور
اسیطرح اور دو تین جا تحریف ہے کہ ہم بہی قایل ہین اور جناب پادری فرینچ صاحب
آپکی شریک نی بمقتضای انصاف اسسی بہی ترقی کرکے فرمایا کہ بلاشبہ تحریف
و تبدیل کتب مقدسہ مین سات آٹہہ جا اور اسیطرح سہو کاتب بہت جا واقع ہے
چنانچہ اوسوقت باشارہ مولوی امیر اللہ صاحب اور مولوی قمر الاسلام صاحب
امام مسجد جامع کے منشی خادم علی صاحب مہتمم مطبع الاخبار نی الفاظ تقریرات
آپکی اور آپکی شریک کی قلمبند کیا اور ڈاکٹر صاحب نی فرمایا کہ آپکی علماء
سی بعض نی سہو کاتب ایک لاکہہ پچاس ہزار اور بعض نی تیس ہزار
لکہی ہین آپکا مختار کونسا ہی فرینچ صاحب نی ارشاد کیا کہ [illegible] تیس ہزار [illegible]

قبول تمام ہوئی اوسپر آپنی تین دفعہ مفتی محمد ریاض الدین صاحب کی طرف
مخاطب ہوکر فرمایا کہ مفتی صاحب تمہین انصاف کرو کہ ایسی امرون سے
کتاب کی مقصود اصلی مین نقصان نہین آتا اوسپر مفتی صاحب نے فرمایا کہ مجکو
منظور تہا کہ مین کچہہ کہون مگر جب آپنی کئی بار ارشاد کیا تو کچہہ کہتا ہون کہ آپ
فرمائی کہ جس صورت مین مدعی کوئی دست آویز پیش کری اور مدعی علیہ
کہی کہ فی الحقیقت دست آویز اسکی پاس ہی مگر اوسمین جعل ہوگیا ہے
اور مدعی اس سی بہت ہی انکار کری اور اوسپر مدعی علیہ اوسکی بعض جعل کو
پکڑ دی اوسپر مدعی کہی کہ ہان یہہ جعل تو بیشک کیا مگر اصل مقصود مین جعل
نہین کیا تو وہ دست آویز سند رہی گی یا نہین اوسپر آپنی فرمایا کہ تمہین
کہو مفتی صاحب نی اشارہ جناب اسمتہ صاحب بہادر کی طرف کر کہا کہ ہماری
حاکم صدر کی رونق افروز ہین انسی پوچہو مگر اسمتہ صاحب بہادر نی اوسپر کچہہ
ارشاد نکیا اوسکی بعد مفتی نے کہا کہ ہماری نزدیک تو وہ سند نہین رہتی پہر
پوچہا کہ جو چالیس ہزار سہو کاتب آپکی نزدیک مسلم ہین اونکی کیا معنی ہین
فرمایا کہ اون سے یہہ معنی کہ بعض نسخون مین ایک عبارت ایک طرح سی اور
بعض نسخون مین دوسری طرح سی واقع ہوئے ہین مفتی صاحب نی فرمایا کہ
ہم اون اختلافون سی مثلاً دو اختلافون کو لیکر پوچہتی ہین کہ آپ اونسی
جزماً کہہ سکتی ہین کہ یہہ عبارت کلام اللہ ہی اور یہہ عبارت نہین آپنی
فرمایا کہ نہین مفتی صاحب نی کہا کہ جب آپکی نزدیک سات آٹہہ جا تحریف
قصدی مسلم ہوئی اور چالیس ہزار اختلاف عبارت ایسی نکلی تو مسلمانون
کا دعوی کچہہ اس سی زیادہ نہین اسلئی وہی اسی قدر کہتی ہین کہ انجیل مین
تحریف ہوئی ہے اور یہہ مجموعہ ما بین الدفتین سب کلام اللہ نہین

نہیں ہوا بس تقریر مفتی صاحب کو صدہا آدمیون نی سنا ہی اور یہہ جیسا امر
جو مفتی اسموضع مین بطور اختصار ذکر کی گئی فقط جلسہ اول مین فقط تحریف
کی بابت ظہور مین آئی تھی اور نسخ کی بابت اوسی جلسہ مین اور تحریف کی بابت
دوسری جلسہ مین اور جو امور دو گہنٹی تک مذکور ہوتی رہی ہین وہی سب علاوہ
اسکی ہین آپنی ایک کو بہی ایسی مفصل نقل نکیا بلکہ تحریف مین ایک قول فرضی
میری نسبت کرکی اوسکا جواب فرضی ذکر کیا سبحان اللہ کیا اچہا اختصار ہی
کوئی خلاصہ کرنا اور مختصر کرنا آپ ہی سی سیکہی موضع سیوم صفحہ ۳۴ مین
سطر ۱ سی ۴ تک یون ہے مولوی صاحب نی مباحثہ کی وقت اپنی دعوی
تحریف ثابت کرنی کے لیئی توریت اور انجیل کی بعض آیات کی مضمون
پر اشارہ کرکی کہا کہ اسصورت مین کہ انکی مضمون میری نزدیک درست
اور مناسب نہین بلکہ قابل اعتراض ہین پس واضح ہوتا ہے کہ یہ
آیات اصل توریت اور انجیل مین نہی بلکہ پیچہی سی داخل کیے گئی ہین پہر
یہہ بہی مثل موضع دوم کی خلاف واقع ہے جیسا کہ اسکا موضع دوم مین
گذرا موضع چہارم یہہ کہ صفحہ ۲ مین ہی مباحثہ ان باتون پر ہوا پہلی انجیل
کی نسخ اور تحریف پر آخر یہہ بات خلاف واقع ہی کیونکہ گفتگو نسخ اور تحریف کی
ساری مجموعہ بیبل پر تہی اور خطوط جانبین مین ہرگز تخصیص انجیل کی نہین
ہوئی اور آپ اپنی تصنیفات مین ہی منع ہوئی نسخ کی کتب مقدسہ مین کیا عہد عتیق کی کتابین کیا عہد
جدید کی کتابین قابل ہین چنانچہ فصل دوسری باب اول میزان الحق کی عنوان مین یون لکہی ہی دوسری فصل
اسبیان مین کہ انجیل و عہد عتیق کی کتابین کسی وقت مین منسوخ نہین ہوئی ہین پہر آخر صفحہ اوس
فصل مین ہی کہ پورانے اور نئے عہد کی کتابین نہ منسوخ ہوئے

ہین اور نہ ہونگی البتہ جب مینی معنی نسخ کی بیان کئی اور آپکو اوس معنی کی
موافق سوای اقرار نسخ کی عہد عتیق کی کتابون مین کوئی چارہ نظر نہ آیا
اوسپر اپ اپنی بچائی کی لئی عہد عتیق کی کتابون کو چہوڑکر عہد جدید پر آئی
تہی اوسپر مینی اور ڈاکٹر صاحب نی بار بار کہا تہا کہ اپ تخصیص عہد جدید
کی کیون کرتی ہین چنانچہ دونون جلسون مین آپ مرات اس بات
کو ہم زبان پر لائی تہی اور حاضرین نی اوسکو سنا ہی اور خط محررہ ۱۶
اپریل مین مینی آپکو لکہا تہا شرط دوم آنکہ کلام ما از اول بر مجموعہ بیبل است
نہ فقط بر عہد جدید از جہت در ہر دو جلسہ بکرات مرات ایں معنی بر زبان ما مسکیت
و در خطوط نیز یقین ہم مباحثہ در مطلق نسخ و تحریف قرار یافتہ نہ در نسخ و تحریف عہد
جدید فقط لہذا گذارش آنست کہ تا اختتام مباحثہ دران دو مسئلہ مذکورہ ہرگز
تخصیص عہد از جانب سامی نشود اور اپنی اوسکی جواب مین اگرچہ اس شرط
کو نہین مانا تہا مگر اسکا انکار نہین کیا تہا کہ کلام اول مین مجموعہ بیبل پر ہی
نہ عہد جدید پر موضح پنجم یہہ ہی کہ پہر صفحہ ۲ مین اور سطر اول صفحہ ۳
مین یہہ ہی پہلی دن کا مباحثہ اس طرح شروع ہوا کہ پادری فنڈر صاحب
نی حاضرین سے وہی مطالب اور قاعدی بیان کئی جنپر رضا سے طرفین
قرار پا چکی تہی بعد اسکی مولوی صاحب نی عرض کی کہ اون دلیلون
کو نہین کہتی جنکی مطابق آپ انجیل مقدس کو منسوخ جانتی ہین یہہ کلام
مجمل اور موہم خلاف واقع ہی اسلئی کہ مطالب اور قاعدہ کا ذکر اسمین مجمل
ہی اور یہہ سمجہا جاتا ہی کہ بعد اس بیان کی اول کلام جو شروع ہوا
یہی تہا کہ آپنی پہر سی طلب اون دلیلون کی کی جنکی مطابق مسلم انجیل
کو منسوخ جانتی ہین حالانکہ حقیقت یون ہی کہ اولاً اپنی بیان مطالب کا

کا مطابق اپنی خط محررہ ہفتم اپریل کی کیا اور مباحثہ مطلق نسخ اور
تحریف مین بیان کیا اور ہرگز تخصیص عہد جدید کی اوس بیان مین
آپ سی سرزد نہوئی اسی سبب سی ہمنی اوسوقت کچہ قدح نکی تہی اور
عبارت آپکی خط کی یون ہے وگفتگوی متنازعہ بدین ترتیب خواہد
بود کہ اولا چنانکہ مقصود سامی ست بر نسخ و تحریف والوہیت و تثلیث انجناب
متعرض شدہ مجیب سن بعد بر نبوت پیغمبر اسلام شدہ متعرض و انجناب مجیب
خواہند بود پس رسالہ مین یہہ چاہئی تہا کہ اولا بیان ون مطالب کا
ذکر کر دیتی تاکہ کسی کو دہوکا نہوتا اور جب آپ اس بیان سے فراغت پاچکی
اول کلام مینی شروع کیا اسطور پر کہ آپ فصل دوسری باب میزان الحق
کی اول مین صفحہ ۹۰ کے اندر یون لکہتی ہین اس باب مین قران اور اسکی
مفسرین دعوی کرتی ہین کہ جس طرح زبور کی انی سی توریت اور انجیل
کی ظاہر ہونی سے زبور منسوخ ہوئی اوسی طرح انجیل بہی قران کی ظاہر
ہونی سی منسوخ ہوگئی پہر صفحہ ۲۰ مین یون لکہتی ہین پہر اسحالت مین محمدیون
کا دعوی بی اصل اور بیجا ہی جو کہتی ہین کہ زبور توریت کو اور انجیل دونون
کو منسوخ کیے لی ہی پس ان عبارتون کی موافق آپ کہتے ہین کہ قران
اور اوسکی تفسیرون مین مذکور ہی کہ زبور ناسخ توریت کے اور منسوخ
انجیل سی ہے آپنی یہہ بات قران کی کس آیت مین دیکہی ہے
اور اسیطرح کس تفسیر مین ہی اسلئی کہ قران مین کہین اس امر کا ذکر
نہین اور تفسیرون اور کتب اسلامی مین اسکی خلاف پایا جاتا ہی اور
اوسکی اثبات مینی عبارت تفسیر عزیزی اور تفسیر حسینی اور شرح قصیدہ بردیہ
کی پڑہی جسکی نقل مبحث شریف مین ہوئی ہے اوسپر آپنی تسلیم

اپنی غلطی کی کچھہ نہین آیا اور اوسکو غلط ماننا پڑا اب اوسکی بینی معنی نسخ
مصطلح اسلامی کی بیان کیے گئے پہر اوسپر کلام اور شروع ہوا اور ظاہر
ہی کہ جب سری سی عوبے غلط نکلا تو اوسپر جو اپنا تقریب نوصفحے کے
اپنی زعم مین دلیلین لکھین ہین جو قبیل بنا رفاسد علی الفاسد سی ہین بے
عبث اور بیہودہ ہین اسلیے آخر گفتگو نسخ کی مینی عرض کیا تہا کہ یہ نو صفحی
کہ جو آپنی لکھی ہین واجب الاخراج ہین انکو نسخ مصطلح اسلامی سی کچھہ
علاقہ نہین اور پہر عرض کرتا ہون کہ اگر لا علمی معنی نسخ مین آپ سے
وہ تحریر ہوئی آپ معذور تہی مگر جواب اون معنون سی واقف ہوکر بہی طعن
کرو گی تو معذور نہو گے اور اون نو صفحون کو نکال پہلی آیندہ آپ مختار ہین
موضع ششم صفحہ اٹھارہ ۱۹ مین سطر نہم ایک یون ہے مولوی صاحب نی
ایک طول طویل خط لکہا جسمین اونہون نی مباحثہ کی بابت چار نئی شرط
پیش کین اون مین سی پہلی یہہ تہے کہ طرفین کی بیان و کلام قلم بند
ہون اور ایک دوسری کی نوشتہ کی صحت پر دستخط کردی پادری صاحب
نی منظور کیا لیکن جب مولوی صاحب نی مباحثہ کی احوال کا اپنا احوال
اوسکی پاس گذرا تاکہ دستخط کر دی تو اس لحاظ سی کہ بیان مباحثہ بالکل
ایک طرف کا تہا اوسکو دستخط سی انکار کرنا پڑا اور اوسیطرح مولوی
صاحب کو پادری صاحب کا بہی بیان منظور نہوا ایسا معلوم ہوا کہ اس
شرط پر عمل کرنا امر محال ہی مینی اوسی خط محررہ ۱۶ اپریل مین صلف
لکہا تہا کہ جو دونون جلسون کی ہماری کلام سی آپ کی مفید ہو آپ وہ اسکو
لکہہ کر پیش کرین کہ ہم اوسپر دستخط کردین اور جو ہم آپکی اور پادری فرنچ صاحب
کی کلام سی اپنی حق مین مفید سمجہین لکہہ کر پیش کرین آپ اوسپر دستخط

دستخط کردین پس اگرچہ بعد اوسکی بعض باتین اپنی مفید مطلب لکھہ کر اسپر
دستخط کی تہی تو کیا خلاف مناظرہ کیا تہا اور مینی آپکی تحریر پر دستخط کرنے
سے انکار نہین کیا تہا مگر جو توجا اوسمین اجمال تہا اور اوس سے وہ مطلب نہین کہلتا
تہا جسکا ذکر جلسون مین آیا تہا تو مینی اپنی خط محررہ ۱۹ اپریل مین اونکی تشریح
چاہی تہی اور آپنی اونکی پس الزام آپ کی ذمہ ہے نہ میرے قطع نظر
اوسکی کہ آپ پہیری اوس بیان کی طرف لکہتی ہین نہ غلط اور آپنی آگے
بہی اوسکی جواب مین کسی امر مین فسخ لکی تہی کہ یہہ غلط ہے پس یہہ دلیل
ہی کہ صداقت اوسکی آپکی نزدیک مسلم تہی پس مین پوچہتا ہون کہ جب وہ
آپکے نزدیک صحیح تہا وقت نقل گفتگو فریقین کی اوس سب کو آپنی
کیون نہین نقل کیا اور عبارت میری خط محررہ ۱۶ اپریل کی جسکا آپ حوالہ
دیتی ہین یہ ہے پس نظر حسن ضبط میخواہیم کہ ہرچہ در دو جلسہ از اقرار و کلام ما
مفید مسامی باشد نوشتہ پیش فرمایند کہ ما بلا عذر دستخط خویش بران ثبت کردہ
دہیم و ہرچہ از کلام جناب پادری فنڈر صاحب مناسب دانیم نوشتہ پیش کنیم
انجناب و پادری صاحب ممدوح انرا از دستخط خویش مزین فرمایند مثل آنکہ دعوی
جناب کہ در عنوان فصل دوم میزان الحق مرقوم ست و دران نسبت بسوی قران
و تفاسیر فرمودہ اند غلطست و غلطی آن مسلم جناب شدہ و مثل آنکہ جناب امکان
نسخ مصطلح اہل اسلام را پیدا کردہ و بان معنی معترف نسخ در توریت شدہ و تسلیم
منسوخیت توریت دران مجمع چند بار بر زبان مبارک گذشتہ و کلام سابق اگر
بودہ ہمین بود کہ انجیل موافق قول جناب مسیح کہ ما از خاص و جناب از عام
میدانند منسوخ نخواہد شد مثل آنکہ بعد ازان جلسہ پادری فرنچ صاحب رجائب سابق ہفت
ہشت جا در کتب مقدسہ اقرار تحریف نمودہ و انجناب رضای خود بران ظاہر

فرمودہ اند و مثل آنکہ ہمہ دران جلسہ پادری صاحب ممدوح بر وفق مذہب مختار خود
چگانہ را مرکہ نا اورا بہ اختلاف عبارات و انتخاب بسہو کاتب تعبیر می نمود نزد اعتراف نمودہ اند
و مثل آنکہ در جلسہ دویمی انتخاب سہو کاتب در کتب مقدسہ تسلیم فرمودند و بعد
الماسمہ تفسیر آن سہو چنین کردند کہ اینہمہ ادر یعنی کسی حاشیہ را گرفتہ داخل متن کردہ
باشد یا آیات را افزودہ یا آیات را برانداختہ و این قسم تصرف در آیات پنج
شش جا خواہد بود یا بعض لفظ را بہ بعض لفظ تبدیل ساختہ و این بسیار جا ہست
یا تفسیر لفظی از جانب خود دران افزودہ و این عام است کہ درج و افزودن و برخاستن اندا
و بدل کردن قصداً باشد یا سہواً یا از روی غلطی و نادانی شدہ یا از سہو کاتب اند
و مانند این امور یک دو امر دیگر ہم اند کہ بروقت پیش کردن فرو شطر مبارک خواہد
گذشت علاوہ اسکی آپکی اس قول سی پادری صاحب نی منظور کیا لیکن جب
مولوی صاحب نی مباحثہ کی احوال کا اپنا بیان اوسکی پاس گذرا تا انکے ظاہر مین
یون سمجھا جاتا ہی کہ اولاً اپنی خط مین درخواست کی اوسپر آپنی اوسکو منظور کیا
بعد اوسکی اپنی بیان مباحثہ کا ضبط کرکی پیش کیا حالانکہ یہہ غلط ہی کیونکہ
نوبت پیش کرنی اوس بیان کے نہین آئی اور فقط پانچ امر جو شطر نمبر کی
شرط اول کی بیان مین اوس خط کی اندر آپکی نظر سی گذرے اونہین دیکھ
کر آپ گھبرا گئی تھی اور بسبب قطع ہو جانی گفتگو کے فرو بیان مباحثہ کی
جسکا وعدہ اخیر شرط اول مین تھا پیش نہین ہوئی پس اپنی قول عبارت سے
خلاف واقع کو موہم ہوا آپکو لکھنی مناسب نہ تھی موضع ہشتم صفحہ ۱۳ کی سطر
۴ و ۵ مین سے یہہ آپ یہی انجیل کی ایسی نسخے اصل زبان یونانی مین موجود
ہین کہ محمد صلعم کی زمانہ سی پیشتر پانسو برس قلم لکھی ہوئی ہین یہہ ایک دعوی محض

دوسری کی آخر مین ہوا ہی اور مینی لغویت اس دعوے پر قلمی کرکی ایکو اپنی خط
محررہ ۱۹ اپریل مین تاکیداً لکہا تہا کہ اگر آپکی پاس اس امر کی کوئی دلیل ہو تو
پیش کیجی کیونکہ بعض کتب اسناد آپکی مذہب کی جو ہماری پاس موجود ہین اون
مین ہمنی اس امر کو دیکہا ہی مگر ہمکو کوئی دلیل ایسی نہین ملی کہ اوسپر اعتماد کیا
جاوی اور آپنی نہ اوسکی جواب مین کوئی دلیل لکہی تہی اور نہ اس رسالہ مین
اب کوئی دلیل لکہی بس معلوم ہوتا ہی کہ کوئی اس امر کی دلیل نہین بلا دلیل
اغواے عوام اور ناواقفون کی لئی آپ اپنی تصنیفات مین لکہتی ہین کہ محمد
کی زمانہ سی پیشتر [illegible] قلم لکہتی ہین ایسی بی سند اور بی ٹہکانی بات کو کوئی
احمق یا ناواقف ہی تسلیم کریگا اور بس موضع ہشتم [illegible] رند [illegible]
کی حق مین جسکا ترجمہ آپنی جلسہ اور صفحہ ۲۱ و ۲۲ اس رسالہ مین کا ثبوت کیے
سہو اور غلطی کی ساتہہ کیا ہی آپنی ناحق کئی صفحہ سیاہ کئی اور ایک بات بہی
کام کی نہ لکہی اور مینی اوسی خط محررہ ۱۹ اپریل مین آپسی پوچہا تہا کہ تعریف
اسکی کیا ہی اور ارادہ مین فرق ہی یا نہین اب آپکو اوسکی بیان مین لازم تہا
کہ تعریف اوسکی کرکی اسمین اور ارادہ مین فرق بتلاتے یا سند معتبر ثابت
کرتی کہ دونون ایک ہی چیز ہین لیکن آپنی ان دونون امر سی ایک امر بہی
نکیا اور بالکل اوس بیان سی اعراض کرکی بیانات فضول مین صفحی کے صفحی
سیاہ کیے گئی تہوڑا تہوڑا تعرض کرتی جو خط بڑہ گیا اسلئی اور بعض سے
اعراض کرکی گذارش کرتا ہون کہ ضرورت سی یاد فرماوی گا اور ہمیشہ مجکو کار
خدمات لائقہ سی آگی کو بہی یاد کرتی رہی گا زیادہ نیاز محررہ ۲۲ دیجمبر

نقل مہر

بمقام کرانہ ضلع مظفرنگر سی — نشستہ ۱۲ ہجریہ مقدسہ

# جناب توبصاحب کا خط جناب پادری فنڈر صاحبکی نام

جناب پادری صاحب منبع الاشفاق مجمع الاخلاق جامع کمالات علمیہ سلامت
ان دنون مین وہ رسالہ جسمین دس مباحثہ کو جو اپریل کے مہینے سنہ حال مین
ہوا تھا جناب کشیس فنڈر صاحب نی ضبط کر کی اپنی اہتمام اور تصحیح سی
سکندرہ کی چھاپہ خانہ مین چھپوایا ہے میری نظر سی گذرا غالب یون معلوم
ہوتا ہی کہ اوسکا مسودہ آپکی نظر سی نگذرا ہوگا ورنہ یقین ہی کہ آپ ایسی تحریر
خلاف واقع پر رضا نہ دیتی پہلی اس سے خیر خواہ مسیحین کہ فی الحقیقت
بدخواہ ہین اوسکو کہنا چاہیئی حال اس گفتگو کا بالعکس چھپا تھا اگرچہ وہ
تحریف مقدری سی تھے مگر بعض بھولی بھالون کی نزدیک جو مہتم اوسکی ظاہر مین
کچھہ مشتبہ رہا ہی اسلئی کہ جو مہتم اوسکے جلسوں مین خود نہی تشریف لا ہوئے
سنی سنائی لکھدیا ہوگا مگر تعجب یہہ ہی کہ جیسے مہتم اور مصحح اوسکی منصب
کہ پیشی اور خدا سی نزدیک اور اونہون نی کیا ہی اچھا عمل ورس ۲۵ باب ۴ نامہ
افسیون پر کیا صادق آتا ہی اس دیانت اور راست گوئی کی اگرچہ یہہ امر قابل شکایت نہین
اسلئی کہ ایسی تحریف ہرگز کتب مقدسہ کی تحریف سی بڑکر نہین مگر باقتضا سے
بشریت کبھی بیچ آجاتا ہی اور اسی لحاظ سی دو قطعہ نیاز نامہ کی جناب کشیس
ممدوح کی خدمت مین روانہ کیے ہین اور اغلب ہی کہ جناب ممدوح اونکی جواب سی
ممتاز فرماوینگی لیکن آپکی خدمت مین بہی یہہ گذارش ہی کہ اس رسالہ مین
صفحہ ۱۴ اور ۱۵ اگی اندر آپکی قول کی یہہ عبارت مرقوم ہی سب قدیم نسخہ مقابلہ
کرنیسی اکثر غلطیونکی تصحیح ہوسکے یہان تک کہ صرف چار پانچ آیت مشتبہ رہی
ہین الخ اور آخر صفحہ ۱۵ مین بطور رسالہ کی اسکا لکہنا جیسے مباحثہ کے

کی وقت مین آٹھہ دس کا ذکر ہوا مگر زیادہ تحقیق سے معلوم ہوتا ہی کہ آیات مشتبہ
چار پانچ سے زیادہ نہونگی آپکی یاد ہوگا کہ ان مواضع کے نسبت آپنی
لفظ تحریف اور تبدیل کا فرمایا تہا پس پادری صاحب نے اسکا یہہ معنی بتائین
کہین وہ تحریفین ایسی ہین کہ لفظ تحریف تبدیل کو مشتبہ کے ساتہہ بدل ڈالا تاکہ
لوگ اشتباہ مین پڑین دوسری یہہ کہ لفظ آٹھہ دس جا کو چار یا پانچ کے
ساتہہ محرف کیا اگرچہ اسکا عذر یہہ ہے کہ ہمارا حاشیہ مین کرنا پڑا تیسری
یہہ کہ اوس آپکی بات کو مخالف زیادہ تحقیق کے بیان کیا پس اب مین
آپکی انصاف سے امید رکہکر پوچہتا ہون کہ جواب اس خط مین ان تینون
امرون سے ضرور مطلع فرمائیگا اول یہہ کہ آپنی اون مواضع کو محرف بتلایا
تہا یا نہین دوم یہہ کہ آپنی اوس وقت اون مواضع مین موافق زیادہ تحقیق
کی اقرار کیا تہا یا موافق تحقیق سرسری کے اور آپکی نزدیک اب وہی امر محقق
ہی جو جلسہ مین ارشاد ہوا تہا یا موافق تحقیق کشیش ممدوح کے سیوم
یہہ کہ وہی آٹھہ دس مواضع کونسی ہین جنکا ذکر جلسون مین کیا تہا بحوالہ درس
اور باب اور کتاب ارشاد کیجی اور اگر اب یہہ آپکی تحقیق ہے جو
سابق ہی تو اون سب مواضع مین خوب تحقیق کی ساتہہ بیان کیجیے اور اگر
سمجہی ہے موافق تحقیق کشیش ممدوح کی آپکی تحقیق ہی بدل گئی ہو تو
اون چار پانچ مواضع کو جنمین تحریف یقینی ہی مفصلاً معہ حوالہ درس اور باب اور
کتاب کی ارشاد کرکے فرمائی کہ اون مین تحریف کس زمانہ مین کس شخص
نی کس غرض کے لئی کی ہی اور اون مین سب لفظ محرف ہین یا بعض اور
اگر بعض ہین تو کونسی ہین اور سوا ان چار پانچ مواضع کی اور مواضع جو
منجملہ آٹھہ دس فرماتے ہوئی جلسہ کی کیون ایسی محرف نہین اوسکی وجہ

کیا ہی چہارم یہہ کہ یہہ اٹہہ دس مواضع محرفہ کو فقط عہد جدید مین فرمایا تہا عہد عتیق مین ایسے مواضع موافق بڑی تحقیق کی کہتی ہین اونکو بحوالہ ورس اور باب اور کتاب کی معہ وجہ تحریف کی بیان فرمایئے اور ارشاد کیجئے کہ وہ تحریف کس زمانہ مین کس شخص نے کس لئی کی ہے اور جواب فی وقت مباحثہ کے اور اوسکی بعد بہی اس امر مین بڑی جستجو کی ہے تو آپ کو بہت تلاش کی حاجت نہین اور خدا کے فضل سی آپ کی پاس کتابین اس قسم کی بہت ہین ضرور با لضرور اسکی جواب سی پہلو تہی نکیجی گا اور جواب اسکا جناب مخدومی ڈاکٹر محمد وزیر خان صاحب کے معرفت ارسال فرما دیجی گا اور اگر کسی سبب سی مہلت مطلوب ہو تو بذریعہ عنایت نامہ بلا تامل تعیین مدت طلب فرمائی گا کہ ہم اوس سے مطلع ہوکر برضا مہلت دیکر اوس مدت تک منتظر رہینگی اور اگر عذر ہو کہ خط مین اس سبب کی گنجایش نہین تو ہم خط مین آپ سی نہین چاہتی ایک چہوٹا سا رسالہ فقط اسی حال کی بیان مین لکہکر ہمراہ عنایت نامہ کی بہیجدیجی گا اور از راہ مہربانی کی عذر نکیجی گا کہ اکثر بہائی مسلمانون سی یہی کہہ رکہا ہی کہ جناب فنڈر صاحب یعنی آپکو بڑی حمایت اپنی مذہب کی ہے اور یقیناً وہی اسمین پہلو تہی نکرینگے بس وہی سب منتظر ہین زیادہ نیاز محررہ ۲۳ ذیحجہ سنہ ۱۲۷۰ ہجری (نقل مہر رحمت اللہ)

شیس فنڈر صاحب کا پہلا خط

جناب والا مناقب معالی مناصب مولوی رحمت اللہ صاحب سلامت بعد ما وجب عرض یہ ہی کہ نامہ سامی مورخہ ۲۳ ذیحجہ پہنچا اور بندہ اوسکی مضمون سے آگاہ ہوا کہ خلاصہ اوسکا یہہ ہی کہ آپ کی دانست مین میری مباحثہ لعبینہ بیان نہین کیا اور اسبات کا مین کچہہ تعجب نہین کرتا کہ مباحثہ کا میرا بیان آپ کی نزدیک مقبول نہین ہی بلکہ آگی ہی سے مجہی یقین تہا کہ آپ ویسا ہی کہو گی کیونکہ مباحثہ

مباحثہ کی بعد ہی آپ نی اپنی خط مورخہ ۱۶ اپریل مین اوسکی گذارشش مطالب
ایسی طور پر بیان کیی کہ مجھی انکی اقبال اور دستخط کرنیسی انکار کرنا پڑا اور جب اوسکی
جواب مین مینی مباحثہ کی بات جیسی میری اور پادری فرنچ صاحب کی دانست
مین انجام پائی مسطور کی تو آپ نی اوسکو پسند نہین کیا پس آپ ہی وسے حال
ہی یعنی آپ کہتی ہین کہ ہمارا بیان غیر صحیح ہے اور ہماری دانست مین اپنی
اس خط مین بہی کتنی جگہہ خلاف واقع بیان کیا مثلاً بزرگون سے عمر کی
سالون سے کے تحریف کا ذکر کہ آپ کہتی ہین کہ مینی کیا ہے پھر یہہ کہ آپ لکہتی
ہین کہ ڈاکٹر وزیر خانصاحب نی سہو کا ثبت ڈیرہ لاکھہ اور پھر تیس ہزار سے
بتایا ہے ہماری علماء کی قول پر یہہ سب میری دانست مین اوس صاحب نے
مباحثہ کے وقت ذکر نہین ہوا یا اگر ذکر ہوا تو مجھہ سی نہین کہا گیا
اور میری سننی مین نہین آیا پھر اس بات جیت کو بہی جو میری اور مفتی صاحب
کی درمیان ہوئی آپ نی صحیح نہین لکھا مینی تو مفتی صاحب کو لفظ تم سی
نہین بلکہ جیسا کہ چاہیی لفظ آپ سے مخاطب کیا پھر اس گفتگو کو صدہا
آدمیون نی نہین سنا جیسا آپ کہتی ہین بلکہ محض اوہی دس پانچ اشخاص
نی جو مفتی صاحب کے اور میری پاس بیٹہی تہی کیونکہ وہ گفتگو خاص مفتی
صاحب سی ہوئے تہی نہ عام جلسہ سی اور پھر خود گفتگو کی باتون مین آپ
نی مبالغہ اور علاوہ بہی کیا ہے فقط آپ جو کہتی ہین کہ مینی مباحثہ کے
سب گذارشات نہین لکھین تو یہہ درست ہی میرا مطلب یہہ نہ تہا کہ سب
لفظاً لفظاً لکھون قطع نظر اس سی کہ ایسی مباحثہ کی سب باتین لفظاً
لفظاً یاد رکہنا بہت مشکل ہی بلکہ میرا مقصد یہہ تہا کہ مباحثہ کو اختصاراً
لکھون چنانچہ اسکی مقدمہ مین سے مینی کہا ہی لہذا اون سب باتون کا

ذکر بلکہ اشارہ بہی نہین کیا جو مباحثہ کی مطلب سے خارج ہین مثلاً آپکا وہ قول
اور یہان کہ مینی میزان الحق مین کہا کہ قرآن اور اوسکے معتقد دعوی نسخ
کتب مقدسہ کرتی ہین اور آپنی کہا کہ کوئی ایسی بات قرآن مین نہین ہے
(اور جواب اسکا مینی اپنی خط مورخہ ۸ اپریل سنہ حال مین آپکو لکہا تہا)
پہر اور وہ اعتراض جو ڈاکٹر وزیر خان صاحبنے بہی پہلی باب کی بعض آیات
کی مضمون پر پیش کیا تہا وغیرہ کہ نہ نسخ اور نہ تحریف سے کچہ علاقہ رکہتی
ہین اور جہان آپکے اعتراضات مباحثہ کی مطالب کی موافق اور مطابق
تہی وہان بہی مینی بسبب اختصار کی سبب صرف اصلی مطلب کو ذکر کیا ہے
اور بس اور مطلب اور زیادہ واضح کرنی کی لیئے مینی بعض جا ایسی بات علاوہ
ہی کی جو مباحثہ کی وقت ذکر نہین ہوئے مثلاً وہ باتین جو ملفوف ہین پہر یہہ
کہ مینی بعض جگہہ صرف انجیل کا لفظ لکہا اور مباحثہ کے وقت بہی بعض
دفعہ صرف انجیل کا ذکر کیا ہی تو یہہ اسکی سبب سی نہین کہ گویا مجہی یاد نہین
تہا کہ مباحثہ نسخ و تحریف کا نہ محض انجیل بلکہ سارے مجموعہ بیبل پر ٹہرا تہا
بلکہ مینی اسواسطی بعض مقام مین صرف انجیل کا ذکر کیا کہ اصل مباحثہ
انجیل پر ہوا تہا اور مینی مباحثہ کے وقت کہا تہا کہ مباحثہ اول انجیل پر
ہوا اور اسکا یہہ سبب بتایا کہ اگر انجیل کا غیر صحیح ہونا ثابت ہو تو پہر توریت
پر مباحثہ کرنا لازم نہوگا اور ظاہر ہی کہ اگر بالفرض انجیل غیر حق ہو تو عیسائیون
کو توریت سی اور کیا کام ہوگا پہر یہہ کہ مینی لکہا کہ مباحثہ کی دوسری بات
کی شروع کرنی مین آپنی نوح اور ابراہیم وغیرہ کی گذارشات کی طرف اشارہ
کیا اور آپ کہتی ہین کہ ایسی گذارشات کو ہرگز مین دونون جلسون مین زبان
پر نہین لایا تو گو آپنی لفظاً نہین کہا جیسا مینی لکہا پہر اس بات مین مجہی

جنہی اور پادری فنڈل صاحب کو بہی کچھہ شبہہ نہین ہے کہ اونہی توریت کی ایسی ایسی
گذارشات کی طرف اشارہ کیا ہی اور یہی میرا مطلب ہی پس مینی غیر حق یا جہوٹ
کہا نسی لکہا یہہ صرف آپ ہی کی سمجہہ ہی اور پس اور آپ کی اشارہ پر آن باتون
کو یاد کیجی جنکو آپ نے اپنی کتاب ازالہ الاوہام کی ۲۰۸ صفحہ سے توریت کی
اونہین گذارشات کی حق مین تفصیلاً لکہا ہے مینی کہا کہ ایسی باتین مباحثہ
کی مسلم ہین باہر ہین اور کہ ایسی اور آپ کے سب اور اعتراض کے واسطی
جنکو آپنی توریت کی تحریف اور غیر حق ہونی کے باب ظاہر کیا ۔ اور ظاہر کیا
چاہتی ہین مسیح کی گواہی توریت کی صحت اور حقیت پر کافی ہے اور ہماری جواب بہی
اور آپکی اور دیگر خانصاحب کی اور اعتراض مینی اسی سبب سی ذکر نہین
کئی کہ اونکو ضرور نہین جانا اور مباحثہ کے وقت بہی مینی کہا تہا کہ جب مین سے
سہو ہوا اور کہ یہہ دعوی کہ یہودی توریت کو مسیح کی بعد تحریف کیا میرے نزدیکیا
قابل تسلیم نہین ہے فقط پہر یہہ کہ مینی ۲۰ صفحہ مین لکہا کہ مولوی صاحب نے
غیر مناسب الفاظ لکہی الخ اور اسکی جواب مین آپ کہتی ہین کہ مینی تو اپنی دانست مین
کوئی غیر مناسب لفظ نہین لکہا الخ اور اوسکا ثبوت چاہتی ہو پس ثبوت اسکا
یہہ ہی کہ آپنی اپنے خط مورخہ ۲۳ اپریل کے شروع مین مجہے لکہا کہ آپ
گفتگو سے موقوف کرنیکو ایک عذر گیا بار بار زبان پر لاتی ہین پہر اس خط کی
بیچ مین آپ نے یون لکہا کہ آپنی ایک عذر پوچ سے حیلہ قطع کرنے
گفتگو کا اوٹہایا ہی اب عذر پوچ اور حیلہ ہماری طرف منسوب کرنا کیا یہہ غیر مناسب
الفاظ نہین ہین اگر ایسی الفاظ عمل مین لانا آپکی نزدیک مناسب اور لائق
ہین تو یہہ آپ ہی کا انصاف ہی اور پس اور تیسیر بہی حال یہہ ہی کہ مینی نہین الا
آپہی گفتگو کو موقوف کیا اور اسی خط کے اوسی مقام مین یون لکہا کہ یہہ ہماری

آخری خط ہی ہم تو اسکی بعد کوئی خط نہ لکھین گی اور اگر آپ لکھینگی کیا آپکو اپنی باتین
یاد نہ رہین یا اپنی خط مین بی لفظ نہین لکھین اور آپکی خط کی اور باتین جو ہین سو انکی جواب
اسوقت لازم نہین جانتا اسواسطی کہ مینی سنا کہ آپ مباحثہ سے گذارش کو تفصیل سے چھپوانے
ہین اور ڈاکٹر وزیر خان صاحب بھی اس کام مین مشغول ہین اور چھپ چکی ہوئی کتابین جنکا
ذکر آپنی کتاب ازالۃ الاوہام مین کیا طبع ہو جاوین گے اور مین ان سبکو دیکھونگا تب
اگر خدا زندگی بخشی مین مباحثہ کی کتاب کا دوسرا حصہ تمام کرکی اور پہلا حصہ اوسکی ساتھ سر نو
چھپوا کر جو بات جواب کی لازم و لائق ہوگی خدا کی مدد سی اسکا جواب ادا کرونگا اور آپ سے کے
پاس بھی بھیجدونگا مگر فی الحال خط وکتابت کی راہ سی کوئی اور جواب نہین دونگا سوا
اسکی جواب دیا گیا فقط آپ کی کتاب ازالۃ الاوہام فرصت پاکی فی الحال تامل سی دیکھتا
ہون اور آپکا ابطال التثلیث دیکھہ چکا ہون مگر اسمین کچھہ اور بات نہین ہے سوائے فقط
وہی جو مصنف کتاب کشف الاستار نی بھی لکھا اور جسکا جواب مینی حل الاشکال مین
دیا ہی آپ نی صرف اوسکی بات کچھہ کم و بیش کرکی مکرر کی اور کچھہ بیجا اور بی مناسب
باتین علاوہ کین ہین مثلاً دو جواب نی ۳۵ اور ۴۰ صفحون مین رومن کاتہلک کے
حق مین لکھی ہین وغیرہ چنانچہ آئندہ بیان کیا جائیگا فقط الراقم کشیش فندر صاحب
مرقومہ ۱۱ ستمبر سنہ ۱۸۵۴ع اکبر آباد دستخط انگریزی جناب مولوی صاحب
شفیق مخلصان مولوی محمد رحمت اللہ صاحب سلامت بعد ما وجب کی عرض یہہ ہے
کہ آپکا یہہ خط کہ ڈاکٹر محمد وزیر خان صاحب کی واسطی سے مجھی پہونچا مین پڑہ کے
واپس کرتا ہون وجہ واپس کرنیکی وہی ہے جو مینی اپنی آخری خط مین لکھی ہے کہ مباحثہ
کی بابت خط وکتابت سی نہوگی جو کچھہ آپ کو لکھنا ہو رسالہ وار قلمبند کرکی اور سے
چھپوا دیجیے جب آپکی سب رسائل وکتب جو آپنی تالیف کین اور تالیف کرینگی مین مطبع
ہوکے میرے نظر مین آوین گی مین بھی چھاپہ کے راہ سی جواب دونگا فقط الراقم کشیش فندر صاحب

مرقومہ ۲۷ ستمبر سنہ ۱۸۵۴ع دستخط انگریزی

آپ جو اتمام خطوط سی فراغت ہوئی تو کہتا ہون کہ کوئی جواب جناب کشیش کو دست نہی
کہ کس اسلوب پر واقع ہی مگر اتنی بات ہی غنیمت ہی کہ اسمین جناب کشیش نی ان امور
سی جنکو جناب مولوی صاحب نی بطور قدح سکے لکہا تہا آٹہہ امر کو مان لیا امر اول یہہ کہ
مینی لکہا کہ مباحثہ کے دوسری بات کی شروع کرنیمین آپنی نوح اور ابراہیم وغیرہ
کی گذارشات کیطرف اشارہ کیا اور آپ کہتی ہین کہ ایسی گذارشات کو ہرگز مین دونون
جلسون مین زبان پر نہین لایا تو گو آپنی لفظاً نہین کہا جیسا مینی لکہا پہر
اسمعات مین بہی اور پادری فرنچ صاحب کو بہی کچہہ شبہہ نہین کہ آپ نی توریت
کی ایسی ایسی گذارشات کیطرف اشارہ کیا ہی اور یہی میرا مطلب ہے اگرچہ
اسمین بہی جناب کشیش سے خاصۃً لازمہ حضرات پادریون کا کہ تحریف اور منافقہ
وہی ہے جدا نہین ہوا کہ عبارت کو بری طور نقل کیا اور جو الفاظ کہ اونکی دیانت
ظاہر کرتے تہی ہضم کر گئی لیکن بحمد اللہ اس قول مین گو آپ نی لفظاً نہین
کہا جیسا مینی لکہا جناب کشیش صاف اقرار کرتی ہین کہ جناب مولوی صاحب نی
دونون جلسون مین ایسی گذارشوت کو ذکر نہین کیا تہا پس اب دیکہنا چاہیی
کہ اسصورت مین جناب کشیش کا رسالہ مباحثہ کے صفحہ ۷ کی اندر یہہ قول
اور کہا (یعنی مولوی صاحب نی) کہ اسطرحکی گذارشیں قابل اعتراض ہین اور
دلالت کرتی ہین کہ توریت تغیر و تبدیل ہوئے کیونکہ گمان سے دور ہے
کہ ایسی بات اصل توریت مین ہو پہر یہہ قول پادری فانڈر صاحب کی جواب مین.
عرض کیا کہ ایسی گذارشات پیش کرنا مباحثہ کے مسئلہ سی باہر ہی مباحثہ تو
تحریف پر ہی نہ مضمون پر لہذا آپکا یہہ دعوی صرف اوسوقت بجا اور قابل
توجہ ہوتا کہ گذارشات مذکورہ توریت کے سب نسخون مین پائی نجاتین مگر
حال مین کہ سب نسخون مین اوسی مضمون سے موجود ہین پس آپکا دعوی بیجا.

اور مطلب سی خارج ہی اور اگر فرض کرین کہ آپکا گمان ان گذارشون کی مضمون
کی بابت صحیح و درست ہو تو نہ توریت کی تحریف بلکہ توریت کی خوبی ہونیکی
ایک دلیل ہوگی پہر صفحہ ۴۳ مین یہہ قول مولویصاحب کی مباحثہ کیوقت
اپنی دعوی تحریف ثابت کرنیکی سبب لئے توریت اور انجیل کی بعض آیات سیکے
مضمون پر اشارہ کر کی کہا کہ اسصورت مین کہ اونکی مضمون میری نزدیک
درست اور مناسب نہین بلکہ قابل اعتراض ہین پس واضح ہوتا ہی کہ وی
آیات اصل توریت اور انجیل مین نہین بلکہ پیچہی سے داخل کی گئین ہین
کیسا محرف ہی دیکہو کہ انصاف اور خداترسی کو دل سی پہینک کر کیا ہے
تحریف سی سوال اور جواب گہڑا اور اس امر محرف کو اپنی رسالہ مین مکرر ذکر
کیا پہر اس خط مین سپہی وقت نقل کلام جناب مولویصاحب کی تحریف سی بچنی کی
اور عذر بدتر از گناہ کیا کیا شرم نہ آئی کہ مین رسالہ مین کیا لکہا ہی اور اسخط
مین کیا کہتا ہون اور یہہ جو ارشاد ہوا کہ اس بات مین مجہی اور پادری فرنچ صاحب
کو کچہہ شبہہ نہین کہ آپہی توریت کی ایسی گذارشات کی طرف اشارہ کیا ہی لغو
ہی کیونکہ جناب مولویصاحب کی کسی لفظ سی مباحثہ مین یہہ بات سمجہی نہین جاتی
شاید دونون جنابون کو روح القدس کی فیضان سی یہہ بات معلوم ہوئی
ہوگی کہ جناب مولویصاحب کی دلمین یہہ ہی مگر وہ تو فرماتی ہین کہ محض غلط ہی
اور اوسوقت میری دل مین ایسا کچہہ خیال ہی نتہا اگر ایسی سمجہنے امر خلاف
واقع کا نام فیضان ہی تو اس فیضان کو سلام خدا آپہی سیکے نصیب نکیجیو اور
باوجود اسکی پہر بہی جناب کشیش تحریف سی نہین بچتی کیونکہ اسجا اقرار کرتی
ہین کہ لفظاً نہین کہا تہا اور رسالہ مین مکرر جا لکہتی ہین کہ بعد اشارہ کے
یون کہا اور یہی اونکا جواب ہوں دیا آپ اسجا دو باتین غور کی قابل ہین

ہین اول یہہ کہ دیانت جناب کشیس کی کسقدر ہی کہ جن اعتراضون سے جواب
سی ابتک عاجز ہین اور اونسی سارے عمر کی اونکی شکستنا می ہٹی ہین مل سے گئے
اونکو کبھی مباحثہ کے مطلب سے خارج بتلاتی ہین اور کبھی فرماتی ہین کہ اونکو
نسخ اور تحریف سی علاقہ نہین اور کبھی ارشاد کرتی ہین کہ وی عمدہ نہتی اور اس
اعتراض اور جواب فرضی تحفہ کو اپنی گہر سی گہڑ کے مطلب مین داخل اور عمدہ اور علاقہ
والا مسئلہ تحریف سی سمجھتی ہین اور سب سے طرہ یہہ ہے کہ ارشاد کرتی ہین پس یہی
غیر حق اور جہوٹ کہانسی لکہا خدایا جہوٹ اور غیر حق کی جناب کشیس کی نزدیک
کیا معنی ہین لاحول ولا قوۃ الا باللہ ناحق ان لوگون سے کوئی گفتگو کر کی اپنا وقت
ضایع کری کہ یہہ لوگ ہرگز ہرگز اظہار حق کی طالب نہین کیا کرین کہ پی حضرت مشنری
لوگ جو خاص مسلمانون اور ہندون کے بہکانی کی لئی نوکر رکہی بہیجی گئے
ہین اگر ایسا نکرین تو کون انکو تنخواہ سب دلخواہ دیتا ہی اور کہ کوئی کوئی چمار یا
تیلی لوہار مسلمانون اور ہندون سی کرسٹان بنتا ہی ایسی ہی جہوٹ سچ ملا
کی اون غریبون کو طمع دی دیکی اپنی جال مین پہانستی ہین اب بہائی مسلمانو
خوب طرح سی دہیان رکہیو کہ ان مشنری لوگون کا جب ایسا ہوتا ہی پس مقدس
کتابون کی تحریف کی انکار مین ہے ایسی ہی سچی ہین دوسری بات یہہ کہ
جب جناب کشیس کی نزدیک سہو کاتب مین اس قسم کی تبدیل اور تحریف
بہی داخل ہی اور تفصیل اسکی مباحثہ کی رسالون مین دوسری دن کے
جلسہ مین مندرج ہی اور غیر حق اور جہوٹ کہ نہین کہلاتی اور سہو کاتب انجیل
مقدس مین اونکی نزدیک چالیس ہزار ہین اب سبحان اللہ کیا ہی اوسکو کتاب
اللہ اور قابل اعتبار کیا چاہئی اسلئی دوسری صدی سی کئی صدی تک
جہوٹ بولنا مستحبات دین عیسوی سی گنا جاتا تہا پس اوسوقت کی اس قسم

سہو کاتب تو بہت ہی ہوگی اور مجکو مقتضای محبت بنی نوع انسانی کا ایسا لگتا
ہی که نیاز مندانه جناب کشیس کی خدمت مین کچهه عرض کرون اگرچه مین سنتا ہون که جناب
ڈاکٹر وزیر خان صاحب اپنی بعض خطوط مین دوستانه اونکو سمجها چکے ہین اور
بعض اپنی خطوط مین اونکو یون لکہا ہی آئندہ کو آپ کسی مسلمان سے ہرگز
نه اولجهین کیونکه جب آپ سی جواب نہین بن پڑتا تو آپکو آئین بائین شائین لکہنا
ہوتا ہی اور سب لوگ ہنستی اور کہتی ہین که پادری صاحب خط کا جواب تو نہین
لکہتی بلکه اپنی نوکری کا کام بجاتی اور چاہتی ہین که کمیٹی یه جانے که پادری صاحب
ایک کام مین لگی ہوئے ہین مبادا تنخواہ مین خلل آوی اور ایسا نہو که جیسی کلیسیه
تو ہم مین سے چرچ اف انگلنڈ مین داخل ہونا پڑا ویسا ہی کہین رومن کاتہلک کی
طرف بہی التجا کرنی پڑے لہذا آپکو مناسب ہی که اپنی قوم کی لوگون کو جمع کرکی
وعظ اور نصیحت کیا کرین اور کسی طرف طعن اور تشنیع سی پیش نه آوین آپکے
اختیار مین حق یہه ہے که ڈاکٹر صاحب کی بات تو بہت ہی کہی ہی جناب کشیس
کو مناسب ہی که اوسپر عمل کرین اسلئی سعدی علیه الرحمة بہی فرماتے ہین
چون نداری کمال فضل آن به * که زبان در دہان نگهداری اور یه سچ ہین که وه
دن گئی جب دونون خلیل خان فاختہ مارین تہی آئندہ جناب کشیس مختار ہین
شیخ سعدی یہه بہی کہتی ہین ہر که نصیحت نشنود سر ملامت شنیدن دارد امر
دوم یہه که جناب کشیس فرماتی ہین که مباحثه کیوقت ہی مینے کہا تہا که حسین سی
سہو ہوا الخ پس دیکہو موافق اقرار جناب کشیس کی یقینا حسین کی سہو سے
تحریف توریت کا کیا ہتا اور خط محرره ۲۳ دسمبر کی موضع دوم سی معلوم ہوا
که کتنی بڑی بڑے محققون عیسائی مذہب کی اوسکی تصدیق بہی کیے ہی
پس جو اوس موضع دوم مین اس امر کی بابت جناب مولوی صاحب نے لکہا ہی

لکھا ہی سچ ہی اور جناب کشیش کی نزدیک مسلم لیس یہہ دوسرا امر کھلم کھلا جناب کشیش
نی مان لیا ہی امر سیوم یہہ کہ جناب کشیش کی نزدیک مسلم ہی اور اونکو یاد ہی ہے
کہ مباحثہ نسخ اور تحریف کا نہ مخصص انجیل بلکہ ساری مجموعہ بیبل پہ ٹہرا تہا تو اس
صورت مین جو جناب مولویصاحب نی اپنی خط محررہ ۲۳ دیجیم سے کے موضع چہارم
مین اس امر کے نسبت لکھا ہی بجا ہی اور عذر جناب کشیش کا بودا اسلئی کہ ایسی
صورت مین اون پر لازم تہا کہ اول اوسیطرح نقل کرتی بعد اوسکی جیسا اوس
دعویکو جو اونہون نے اثنای گفتگوی مین اپنی بچاؤ کی سبب لیئے اختیار کیا تہا
اور اوسپر جناب مولویصاحب اور ڈاکٹر صاحب نی کئی مرتبہ شدت سی اوسپر انکار
کی تہی اثنای تقریر مین معہ اونکی انکار سے کے نقل کرتی تاکہ دہوکا نہ پڑتا کیونکہ اکثر
لوگون کو اوس رسالہ کی دیکہنی سی دہوکا پڑتا ہی اب سب ناظرین کیخدمت مین التماس
ہی کہ اب اقرار جناب کشیش سی سمجہہ لین کہ مباحثہ مطلق نسخ اور تحریف پر ٹہرا تہا جیسا
کہ بحث شرایط اور پہلی حصہ مباحثہ مذہبی مولفہ حافظ سید عبد اللہ صاحب مین
واقع ہی اور وہی صحیح ہے اور یہہ جو ارشاد کرتی ہین کہ اصل مباحثہ انجیل پر ٹہرا
تہا محذوش ہی اور طرفثانی ہرگز اس اصالت کا مقر نہین بلکہ وہی ہر وقت وغیرہ
ذکر اس دعوی کی انکار کرتی تہی امر چہارم یہہ کہ جناب کشیش اقرار کرتی ہین کہ
مین بعض جا ایسی بات علاوہ ہی کی ہی جو مباحثہ کے وقت ذکر نہین ہوی
لیکن اسمین اکثر جا کو تعبیر بعض جا سے کیا ہی اور یہہ قول مثلا وہ باتین جو
حلقہ مین بطور تمثیل کے ہی اسی لئی لفظ مثلا کا بڑہا دیا ہی دگر نہ حلقہ
تو تہوڑی ہی موضعون مین کہیچا ہی اسی لئی ابہی دونون خطون مین جناب مولوی
صاحب نی اکثر اون موضعون کو ذکر کرکی کہا ہی کہ گو آپ نی بعض جا حلقہ سے
کہینچکر ظاہر کر دیا ہی کہ انکا ذکر جلسون مین نہین آیا تہا لیس امر کی بابت بہی

جو جناب مولویصاحب نے لکھا جناب کشتیس کے نزدیک مسلم ہے اسی لئے تسلیم کے اول
سے کچھہ نہین بن آیا اور جب یہہ امر مسلم ہے اور قریب ۲۱ صفحہ کے جناب کشتیس نے
اپنے رسالہ مین اپنی تقریر کی تائید مین لکہی ہین تو یہہ قول جناب مولویصاحب کا اس
صورت مین اگر ہمارے سب تقریر اور خطوط نقل کرتے مین رسالہ کچھہ اور بڑہ جاتا
تو کیا ظلم ہوتا کیسا حق ہے اور ہمکو تعجب ہے کہ جناب کشتیس کو اسپر بہی اقرار ہے کہ اگر
اتفاقاً جناب مولویصاحب اور ڈاکٹر صاحب کی تقریر سے کوئی اعتراض اونہین
قابل تحریر نظر آیا ہے اوسکا بہی اصل مطلب ذکر کیا ہے چنانچہ فرماتے ہین اور
جہان اونکے اعتراضات مباحثہ کے مطالب کے موافق اور مطابق تہے وہان
بہی مینے اختصار کی غرض سے اصل مطلب کو ذکر کیا ہے اور بس بس دیکہو قول
جناب مولویصاحب کا امر دوم مین کہ اسیجا ڈاکٹر صاحب نے اپنی تقریر مین بسط
کیا تہا جسکو اپنے صفحہ نوین مین ناقص طور پر نقل کیا ہے کیسا سچا ہے لیکن اب
کوئی جناب کشتیس سے کہے کہ اتفاقاً ہوسکے چونکہ اگر جناب نے کہین اصل
مطلب ہی نقل کیا ہے ایسی بری عنوان مین کیا ہے کہ قریب تحریف کے پہنچ
گیا ہے اور مین بہی جناب کشتیس کیطرح اونکی اور اونکی شریک کی سب گفتگو کا اصل
مطلب یون نقل کر سکتا ہون کہ جناب کشتیس نے علی روس الاشہاد مان لیا کہ جو بیچ
میزان الحق مین باب اول کی فصل دوسری کے شروع مین دعوی استحالہ
نسخ کا لکھا ہے غلط ہے اور توریت کے احکام کے نسخ کا کئی مرتبہ اقرار کیا اور جو جناب
کشتیس اور اونکی شریک نے اسکا بہی اقرار کیا کہ عیسائیون نے آٹھہ دس جا تحریف انجیل
مقدس مین قصداً ایسی کی ہے کہ آیتین کی آیتین اپنی طرف سے بعضی جا بڑہا دین
اور بعضی جا گہٹا دین ہین اور چالیس ہزار اختلاف عبارت کی ہے کہ جنکو
مسیحیون کو آجتک تمیز نہین کہ صحیح عبارت کونسی ہے اور غلط کونسی کاتبونکا

کاتبون کی فساد سی فقط انجیل مقدس مین نوبت پہنچی ہے اور یہہ اختلاف عبارت کی کہین قصداً

ہوا ہین اور کہین سہواً اور کہین غلط اور نادانی سے اور اسکی سبب بہت جا بعض

لفظ بعض کے ساتہہ بدلا گیا اور تفسیر اور حاشیہ کی عبارتین متن مین گہس گئے اور

اگلی زمانے کے فتنہ اور فساد اور لڑائیون کی سبب انجیل کی سند متصل ہمارے

پاس نہین اور سند متصل جس کتاب کی اوس سی طلب ہوے بتلا نسکی

بلکہ یا تو سہہ تکتی رہگئی یا آپس مین باتین شامین کر کی اور بات مین جا پڑی اور باوجود ان

امور کی زبردستی کے راہ سی پہر بہی جناب کشیس بلا دلیل کہتی تہی کہ ان خرابیون

سی انجیل مقدس کو کچہہ بٹا نہین لگا اور اسکو تحریف اور مختلف العبارت ہونے

سند ہی ہم نان لو نہین تو ہم اگی کو مٹتی گفتگو نہ کرین گی اور جناب مولوی صاحب

ان سب پر یے دے کہتی ہی اور بعد نقل کرنی اس اصل مطلب کی کہ انکی نقل

اصل مطلب سی کہین اولی اور صحیح ہی ہین ہی ۲۱ — ۲۲ صفحہ اس آپ کی

تقریر کی رد اور مولوی صاحب کی تائید مین لکہہ سکتا ہون مگر ہم ایسی اختصار

پر اکتفا کرنے کو اچہا نہین سمجہتی کبہی ایسا نکرین گی امر ششم یہہ کہ جناب کشیس

---

کو اسپر بہی اقرار ہی کہ آپ جو کہتی ہین کہ مینی مباحثہ کے سب گذارشات نہین

لکہی تو یہہ درست ہی امر ہفتم یہہ کہ اس پر بہی اقرار ہی کہ جن باتون کو کہ مینی

اپنی زعم مین کہ فی الحقیقت یہہ زعم محض غلط اور فاسد اور سراسر وہم ہی) مباحثہ

کی مطلب سی خارج جانا اونکی طرف اشارہ بہی نہین کیا چنانچہ فرماتے ہین

---

اون سب باتون کا ذکر بلکہ اشارہ بہی نہین کیا جو مباحثہ کی مطلب سی خارج ہین مثلاً الخ

امر ہشتم یہہ کہ اسپر بہی اقرار ہی کہ جناب مولوی صاحب اور ڈاکٹر صاحب کی اور یہہ

اعتراض ہی (اور گو وی مباحثہ کی مطلب سی خارج بہی تہی) مگر میری زعم مین (کہ

حقیقت یہہ زعم ہی محض فاسد اور صرف غلط ہی) جو عمدہ تہی اونکو ذکر نہین کیا

چنانچہ فرماتی ہین اور آپکی اور وزیر خانصاحب کی اور اعتراض بہی اس سبب سی
مذکور نہین ہیں کہ اونکو عمدہ نہین جانا اور افسوس کہ کوئی اسکی مثال ارشاد نہوئی
جناب کشیش نی جانا ہوگا کہ مثال کی کیا حاجت ہی میری اس دعوے غلط کو لوگ نہین
مان لینگی خیر کچھہ سوال تو لوکہین جو امر ششم سی امر ہشتم تک نقل ہوئی جناب کشیش ماتی
ہین کہ مباحثہ کی سب گذارشات کو نہین لکہا بلکہ بعض باتون کیطرف اشارہ بہی نہین کیا
اور مولویصاحب اور ڈاکٹر صاحب کے اعتراضون کی بہت ذکر نہین کیا پس جو جناب
مولویصاحب نے لکہی ان امور کی بابت اپنی خطون مین جناب کشیش سے کہی ہی سب درست
ہی اور عذر جناب کشیش کی نسبت سب کی سب بدتر از گناہ ہین کیونکہ وہ جو بہ نسبت
امر ششم کی ارشاد ہوا میرا مطلب یہہ تہا کہ سب لفظا لفظا لکہون یہہ ارشاد ہوا بلکہ
میرا یہہ مقصد تہا کہ مباحثہ کو اختصارا لکہون بالکل ایک نکما عذر ہی خدایا کہین بہی اختصار
پر ایسی پہہر پہٹی ہوگی کہ طرفثانی کی تقریرون سی سب اون تقریرون کو جنکا جواب بن
پڑی بالکل اڑا دین اور بعض تقریر اپنی طرف سی گہڑ کی طرفثانی کی طرف نسبت کرین
جیسا جناب کشیش نی کیا اور یہہ جو ارشاد ہوا کہ مباحثہ کی سب باتین لفظا لفظا یاد
رکہنا بہت مشکل ہی سچ ہی جناب صاحب کشیش کی حق مین بسبب ضعیفی اور بڑہاپا
کی بہت سی نسیان ہی مگر حقیقت یہہ ہی کہ یہہ بہی کچھہ مفید اونکو نہین اسلئی کہ کون
کہتا ہی اور کب جز و ہی کہ مخالف کی سب تقریر لفظا بلفظ منقول ہو بلکہ نقل بالمعنی اوسکی
کافی ہی جیسا بعض جا جناب کشیش نی الفاظا اپنی تقریر کو صحیح نقل کیا ہی ویسی
اوسکا بہی حال ہی اور وہ ہرگز ہرگز لفظا لفظا منقول نہین علاوہ برین جو جناب
کشیش کی پاس اون کے خطوط کی سب مسودات اور جناب مولویصاحب
کی سب خطوط بجنسہا موجود ہین اون مین تو اس عذر بارد کی گنجایش نہین اونکو
توجیہہ دینا تہا کیونکہ اس امر مین جناب مولویصاحب اپنی خط محررہ ۲۴ اپریل

اپریل مین تاکید لکھہ چکی تھی اور وہ جو بہ نسبت امر ہفتم کے ارشاد ہوا کہ مباحثہ کی
مطلب سی خارج نہین پہر یہہ کہ نہ نسخ اور تحریف سے کچھہ علاقہ رکھتی ہین قابل
تعجب ہی خدایا علاقہ کس خبر کا نام ہی کیا اسچا ہی یہہ علاقہ مثل علاقہ تثلیث کی مجہول الکیفیۃ
ممتنع الادراک ہی کچھ جیسی کہ تقلیداً پادری لوگ اوسکی وجود کا تثلیث مین قایل ہوکر
اورونکا کہتی ہین کہ تم ہم تو اسچا ہی جناب اوسکے عدم کی قایل ہوکر اپنی دعوی
بحث سی واجب الاعتقاد کراتی ہین حاشا وکلا بلکہ حقیقت یہہ ہے کہ اول جلسے
پادریون کو محض تقلیداً پائی ہی اور اسچا تو محض سفینہ نوری اور ہٹ دہرمی سے
جناب کشیش سکے ہی اور بس اور جناب مولوی صاحب کا قول مباحثہ مین ایسا
دخل اور نسخ سے ایسا علاقہ رکھتا ہی کہ اوسکی سبب سی باب اول میزان الحق
کی ساری فصل دوسری غلط ہوگئی اور قابل التفات بچہ کی بہی نہین ہی اور ایک
بڑا عمدہ رکن بھی اعتراض منجملہ اون تین اعتراضون کا جن پر جناب کشیش کو بڑا ہی
فخر تہا جیسا اونکی خط محررہ ۲۲ جولائی ۱۸۵۴ع سی جو مولوی آل حسن صاحب کی
نام ہی سمجہا جاتا ہی بالکل خاک مین مل گیا اور اعتراض ڈاکٹر صاحب کا تحریف سی
علاقہ تمام رکھتا ہی اور اسی قسم کا سوال جناب کشیش نی جلسہ اول مین بہی کیا
تہا اور اوسی جلسہ مین ڈاکٹر صاحب نی یہہ جواب دیا تہا کہ اگر انجیل الہامی ہے
اور الہام مین غلطی ممکن نہین تو اسصورت مین بیشک یہہ جہان سے تحریف ہوئی ہی
اور جو الہامی نہین تو ایک اور مطلب حاصل ہوا اور جناب مولوی صاحب نی اپنی
دونون خطون مین اس جواب کی نقل بالمعنی کی ہی اور اپنی اعتراض کی مناسبت
بہی بتفصیل تمام بتلادی ہی اب دو حال سی خالی نہین کہ یا تو جناب کشیش بسبب
غلبہ نسیان کی معذور ہین یا خوف خدا کو دل سی دور کرکی خواہ مخواہ مغالطہ عوام
کا اونکو منظور ہی خدا دونون بلاؤن سی اپنی بندونکو بچائی اور جب ان دو کا
تشکیک العوام

حال معلوم ہوا ایسا ہی اور اعتراضون کو سمجھنا چاہیے جبکو سمجھا جناب کشیس نقطہ وغیرہ

کی ساتھہ تعبیر کرتی ہین بلکہ حقیقت یہہ ہی کہ جناب کشیس نی مغالطہ دینی کو اپنی زعم مین

ذکر بالکل غلط تہا ان دو اعتراضون کو ہلکی سمجھہ کر ذکر کی تہی اور اعتراضون کو تو

ابتک اپنی نزدیک مشکل سمجھتی ہین جیسا انشاء اللہ عنقریب معلوم ہوجاتا ہی اور وہ جو

حلقہ کہینچکر یہ نسبت اعتراض جناب مولویصاحب کی ارشاد ہوا کہ جواب اسکا جو

اپنی خط مورخہ ۸ اپریل سنہ حال مین آپکو لکہا تہا قابل تعجب ہی اور اپنی مضمون

کی اگر اسکا تمام جواب ہی تو ان جوابون کا اللہ حافظ اسلئی وہ جواب جسکا جناب حوالہ

دیتی ہین اوس خط مین یون ہی ہی مین نی میزان الحق کی دوسری فصل سے کے شروع

مین لکہا ہی کہ قران اور مفسرین دعوی کرتی ہین کہ قران کی ظہور سی انجیل منسوخ

ہوئی ہے اور جناب نی کہا کہ یہہ بات غلط ہی تو مین صرف اس شرط پر اس غلطی

کا مسلم ہوا کہ فی الحقیقت قران کی کسی آیت اور کسی تفسیر مین اسکا بیان اور اشارہ

نہین ہوا ہوگا اب یہہ بات مجہی یقین نہین اور مین کبہی اسکی جستجو مین نہین ہوا

صرف محمدیون کی عموما دعوی کرنی پر مینی اسکو قبول کیا اور میرا کچھہ مطلب ہی

تہا کہ اس بات کا ثبوت چاہون کسواسطی کہ آپکی سوا اب تک کسی محمدی عالم سی

اسکا انکار سننی مین نہین آیا اور تعجب یہہ ہی کہ اول آپنی کہا کہ یہہ بات قران

اور تفسیرون سی برخلاف ہی بعد خود دعوی کرکی فرماتی ہین کہ انجیل منسوخ

ہوئی پہر کسواسطی آپ ایسا دعوی کرتی ہین جو آپکی نزدیک قران مین نہین ہے

اور جناب مولویصاحب نی اپنی خط محررہ ۲۳ اپریل مین اسپر بطور قدح کا یون

لکہا تہا کہ اسمین جناب دیدہ و دانستہ اپنی تحریر اور میری تقریر مین تحریف کرتی

ہین آپکی تحریر یون ہے نسخہ نسخہ اس باب مین قران اور اوسکی مفسر

دعوی کرتی ہین کہ جسطرح زبور کی آنیسی توریت اور انجیل کی ظاہر ہونی سی زبور

زبور منسوخ ہوئی اسیطرح انجیل بہی قران کی نفاذ سے پہلی ہی منسوخ ہوگئے پہر صفحہ بیسوین مین

ہی محمدیون کا دعوی بی اصل اور بیجا ہی جو کہتی ہین کہ زبور توریت کو اور انجیل ان دونون کو

منسوخ کرتے ہی اور میری تقریر یون تہی کہ غلط ہی جو دو توانی لکہا قران مین تو ہیہ نہ

اسکا کسی جا ذکر نہین اور نہ کسی تفسیر سی یہ مجموعہ ثابت ہوسکتا ہی بلکہ مخالف اسکی

تفسیرون اور اور کتب اسلامی سی سمجہا جاتا ہی بعد اسکی عبارت تفسیر عزیزی اور تفسیر

حسینی کی بہی ٹہہی ہی اور بہت بڑی غلطی آپکی اوس تحریر دعوی مین ہی کہ زبور آپ اسلام کو

کی دعوی کی موافق ناسخ توریت اور انجیل سی منسوخ فرماتی ہین حالانکہ یہہ صرف بہتان ہی

اور مولوی صاحب نی اپنی خطون محررہ ۳ و ۱۳ و ۲۳ ذیحجہ مین بہی اس امر کو لکہا ہی اب دیکہو کہ اوسکی

طرف حوالہ کیا ہی اور غور کرو کہ اوسمین بہی جناب شمیس نی تحریف کی ہی آر ہیچ تو خاصہ ان حضرات

کا ہی کسطرح انسی چہوٹی اب کوئی جناب شمیس کچہہ متعین عرض کری کہ جناب حل الاشکال کی

صفحہ ۲۳ مین صاحب کشف الاستار پر طعنا یون فرماتی ہین اسطرح بات کو قصداً بدلنا عالم

منصف کو لایق نہین ہی پس جناب کیون ایسی حرکت بار بار کرتی ہین آیا آپ عالم اور منصف

نہین یا اس جہت سی کہ تحریف تم لوگون کا خاصہ لازمہ ہی تو آپ کو لایق ہی این فعل بر خود را فضیحت

دیگران را نصیحت آپ مصداق ہین اب وہ قول مولوی صاحب کا جو اونکی خط محررہ ۲۳ ذیحجہ کی آخر

موضع پنجم مین مرقوم ہی کیا ہی جسمین ہی جناب شمیس کو لازم ہی کہ وہ سیر عمل کرین اور نولکی صفحی اس

فصل کی میزان الحق سی نکال پہینکین اور جو جناب شمیس کی کتابین گرگٹ کا خواص رکہتی ہین کہ کبہی

کسی رنگ اور کبہی کسی رنگ مین دکہائی دیتی ہین جیسا میزان الحق کی نسخہ منطبعہ سنہ ۱۸۴۳ اور سنہ 1850

اور اسیطرح نسخون مفتاح الاسرار کی ناظر پر یہہ بات مخفی نہین ظاہر ہی اور جسکو شک ہو دیکہ لیں پس

یہہ نکال پہینکنا کچہہ بیجا نہوگا بلکہ اوسی سنت قدیمہ کی ادا مین شمار کیا جائیگا غایت الامر اگر احتیاط ہو

اول ورق پر یون لکہدین کہ تیسری دفعہ ہی ہر سی صحیح درست ہوکی چہاپی گئی گمان غالب تو یون ہی

کہ اگلی دفعہ اگر میزان الحق چہپی تو فصل دوسری اور تیسری باب اول مین وہی سنت قدیمہ ادا ہو

اور وہ جو نسبت امر ششم کی ارشاد ہوا کہ اس سبب سے مذکور نہیں کی کہ اونکو عمدہ نہیں جانا محض
غلط ہی بات یہہ صحیح ہے کہ اونکا جواب نہیں بن آیا اور شکر جناب کشیس نقلین جانکتی تھی بطور نمونہ کی
ایک اور مین بھی لکھتا ہوں کہ منجملہ اون اعتراضوں کی ایک یہ اعتراض تھا جو جناب ڈاکٹر صاحب نی
آیتہ ۲۷ وہ باب ۳ نامہ اولیا کو جناب پر کیا تھا اور دوسرے جناب کشیس اور اونکی شریک کو شریف کا اقرار کرنا پڑا تھا جیسا
مباحثہ کی ہر سالوں مین مشرح حاشیان ہی اور جناب مولوی صاحب کی خط محررہ ۲۳ ذیحجہ مین بھی ذیل موضع
دوم کی ذکر اسکا آیا ہی اب کوئی تصدیق جناب کی دیکھی مگر اگر یہہ بات ثابت ہے کہ تمہیں لوگوں کی ایک
صلاح ہی کہ جس اعتراض کا خواہ واقعی ہو یا خود اونکا گہڑا ہوا اونکی زعم مین جواب بن سکی وہ عمدہ ہی
اور جسکا جواب نہ بن سکی وہ غیر عمدہ اور خارج عن المبحث کہلاتا ہی تو جناب کشیس اپنی اصطلاح کی موافق
سچی ہین کیونکہ مشہور ہی لا مناقشۃ فی الاصطلاح جب آٹھ امر مسلمہ جناب کشیس سے فراغت
ہوئی اب ایک بات اور لکھہ بعد اوسکی مین اون مغالطون کو لکہون گا جو جناب کشیس نی اونکو جناب
مولوی صاحب کی غلطی نکالی ہی اور وہ بات یہہ ہی کہ جناب کشیس نی جناب مولوی صاحب کی خط مین
دو لفظ کو غیر مناسب بتلایا اور فرمایا کہ عذر لیج اور حیلہ باری طرف نسبت کرنا کیا یہہ غیر مناسب
الفاظ نہیں اسپر مجکو یون مناسب معلوم ہوا کہ اول بطور نمونہ کی فقط اونکی ایک ہی کتاب سے اس قسم
کی الفاظ پیش کرون اور بعد اوسکی جواب دون تاکہ معلوم ہو کہ جناب ایسی امر مین اوروں پر
قدح کرتی ہین اور آپ کیا کرتی ہین افسوس کہ جناب کو قول حضرت مسیح یاد نہیں ہی متی باب ساتوین
متی مین ہی نسخہ منطبعہ سنہ ۱۸۴۴ ۳ تو اوس تنکی کو جو تیری بہائی کی آنکہہ مین ہی کیون دیکھتا ہی
اور جو شہتیر کہ تیری آنکہہ مین ہی اوسی دریافت نہیں کرتا ۵ ای مکار تو پہلی اوس شہتیر کو اپنی آنکہہ
سی نکال تو تنکی کو اپنی بہائی کی آنکہہ سی اچھی طرح دیکھہ کر نکال سکیگا اب جناب کی ارشاد صا
صاحب کشف الاستار کی حق مین حل الاشکال سے نقل کی تھی پہلا ارشاد صفحہ اول مین قول جناب پولوس
کو باب ۱۳ نامہ دوم کرنتھیون سی نقل کرتی ہین اور فرماتی ہین کہ مصنف موصوف کی حق مین مضمون
اوسکا صادق آیا اور اوس قول مین یہہ جملہ بھی ہی اس جہان کی سردار یعنی شیطان نی

نے انکی فہموں کو جو بے ایمان ہین اندہا کر دیا ہی پس یا سچا مصنف کشف الاستار کو بے ایمان

اور اندہا بتلاتی ہین (۲) دوسرا ارشاد صفحہ ۲ مین ہی مصنف نی تعصب کی راہ سی انصاف

کی انکہہ قصداً بند کر لی ہی (۳) تیسرا ارشاد صفحہ ۳ مین ہی اوسکا مدعا و مطلب محض تکرار و تعصب تہا

(۴) چوتہا ارشاد صفحہ ۴ مین ہی ساری کتاب اعتراضات باطلہ اور دعاوی مہملہ اور مسامحن نامناسب

سی بہری ہی (۵) پانچوان ارشاد پہر صفحہ ۴ مین ہی کتاب موصوف خلاف و باطل سی مملو ہی چہٹا (۶)

ارشاد صفحہ ۱۹ مین ہی مصنف نی غرور کی راہ سی گمان کیا ہی (۷) ساتوان ارشاد صفحہ ۲۴ مین

ہی محض مغروری و بیدینی ہی خدای رحمن رحیم اسپر رحم کری اور اسکو اس کج فہمی کی

دام سی نکالی (۸) اہٹوان ارشاد صفحہ ۲۵ مین ہی نہ محض مصنف کی کم علمی و نادانی بلکہ

اوسکی خوش فہمی اور طرفداری پر بہی دلالت کرتی ہی (۹) نوان ارشاد پہر اوسی صفحہ ۲۵ مین

ہی ظاہرا غرور اور تعصب نی مصنف کو ایسا مسلوب الفہم کیا اور اوسکی عقل اور انصاف کی

ایسی انکہہ بند کر دی (۱۰) دسوان ارشاد صفحہ ۳۰ مین ہی قطع نظر اور گفتگوی باطلہ سی یہہ

بہی کہا گیا (۱۱) گیارہوان ارشاد صفحہ ۴۲ مین ہی اپنی لال عینک اوتاری (۱۲) بارہوان ارشاد

پہر اوسی صفحہ ۴۲ مین ہی یہہ بات سب باطل اور عاطل ہی (۱۳) تیرہوان ارشاد صفحہ ۵۰

مین ہی یہہ عین مغروری اور بیدینی ہی (۱۴) چودہوان ارشاد پہر اوسی صفحہ ۵۰ مین ہی

کیا مصنف کا دل غرور و خودبینی سی ایسا بہرا ہی (۱۵) پندرہوان ارشاد پہر اوسی صفحہ ۵۰ مین

ہی یہہ تو عین نادانی اور حد مغروری ہی (۱۶) سولہوان ارشاد صفحہ ۵۵ مین ہی یہہ بات

صرف اوسکی بیخبری اور تعصب پر دلالت کرتی ہی (۱۷) سترہوان ارشاد صفحہ ۵۶ مین ہی

اسکا بیان بالکل پایہ اعتبار سی ساقط اور محض باطل اور عاطل ہی (۱۸) اٹہارہوان ارشاد

پہر اوسی صفحہ ۵۶ مین ہی یہہ حد تعصب اور بیدینی ہی (۱۹) انیسوان ارشاد صفحہ ۸۷

مین ہی وہ بات جسنی عقل کو حاکم بنایا ہی محض بیجا اور ناکارہ حیلہ حوالہ ہی اب دیکہو صاحب

کشف الاستار کی حق مین کہ مولوی سید ہادی علی صاحب لکہنو کی مجتہد صاحب کی عزیز

اور رئیس ہین اور شاہ اودہ تک اونکی تعظیم کرتا ہی جناب کشبس کیا ہی الفاظ مناسب
اور لایق ارشاد کرتی ہین اندہا اور بی ایمان اور متعصب اور انصاف کی آنکہہ قصداً بند کرنیوالا
اور محض تکرار کا طالب اور مغرور اور بی دین اور کج فہم اور کم علم اور نادان اور طرفدار اور
مسلوب الفہم اور لال عینک والا اور خود بین اور اونکی کتاب کی حق مین فرماتی ہین کہ سب
کی اعتراضات باطلہ اور دعاوی مہملہ اور مطاعن نامناسبہ اور خلاف اور باطل سی بہری ہے
اور اونکی بات اور بیانکی حقمین فرماتی ہین باطل اور عاطل اور پایہ اعتبار سی ساقط اور محض بیجا
اور صرف ایک حیلہ اور حوالہ اب کوئی جناب کشبس سی پوچہی کہ ای جناب یہہ الفاظ آپ کی
نزدیک لایق ہین کہ ذی عزتونکی حقمین استعمال کئی جاوین یا نہین اگر ہین تو آپ نی فقط دو لفظونکی
خاطر جو کہین فقط بی ایمان اور مغرور اور بیدین وغیرہ سی کمتر ہین کیون اتنا شور مچایا ہے
بالخصوص لفظ حیلہ کا ان دو سی تو خود آپکی کلام مین بہی ہی اور اگر مناسب نہین تو آپنی
کیون انکو استعمال کیا اگر فرماوین ایسی الفاظ فقط کشف الاستار والی کی حقمین لکہی ہین
نہ اوروں کی کہتا ہون کہ اولاً جناب تو ایسی تحریر کو خلاف ارباب تہذیب کی سمجہتی ہین کشف الاستار
والی کی حق مین کیون لکہی ثانیاً یہہ بہی حق نہین کیونکہ جناب مولوی آل حسن صاحب مصنف
استفسار کیحقمین بہی ایسی قسم کی الفاظ بہت ہین مثلاً صفحہ ۱۷ احل الاشکال مین ہے
وہ (یعنی صاحب استفسار) سمجہہ مین اس بت پرست صوبہ دار سی کمتر اور بی ایمانی
مین اور دلیلون سی بدتر ہوگا پہر صفحہ ۱۸ مین ہی اب مولوی صاحب کمال بی احتراز
اور بیدینی سی صفحہ ۵۹۲ مین لکہتی ہین پہر صفحہ ۱۲۰ مین ہی مولویصاحب کی دل
سی انصاف اور دینداری دونون غایب ہوئی ہین پس صاحب استفسار کو سمجہہ
مین بت پرستونسی کم اور بی ایمانی مین یہودیون سی زیادہ اور کمال بی احتراز اور بیدینی اور
غیر منصف کہتی ہین بلکہ سب مجتہدونکی حق مین صفحہ ۸۹ مین ارشاد کرتی ہین مجتہدی لوگ
جہوٹی وسوسہ اور بہت سی باطل باتونکی قایل ہین حالانکہ کوئی وسوسہ اور باطل تثلیث

تثلیث سے بڑھ کر نہوگا جسکے حضرات عیسائی قایل ہین بلکہ حل الاشکال کے صفحہ ۱۳۹ مین
اور آخر مکاتبات مین اسسے بہی ترقی کرکے حضرت خیر البشر صلعم کیجناب مین بے ادبی کرتی ہین
اور الفاظ بے ادبانہ لکہتے ہین کہ ہمارا دل اور قلم نقلکرنے کو گوارا نہین کرتا اور مثل اوسکی
میزان الحق مین جو حقیقت مین میزان الباطل ہے اور طریق الحیات مین جو حقیقت مین طریق
الممات ہے اس قسم کی ہزیان سرائی کثرت سے ہے اور اوسکی بدلے ختنا مسلمان لوگ جناب کشیش
کو بے ایمان اور جہنمی کہین زیبا ہے اور انشا اللہ تعالی تسلی رکہین کہ دنیا چندروزہ ہے آخرت
مین ایسی باتون کا مزہ پیٹ بہرکے چکہین گے بالجملہ اس قسم کے الفاظ اونکے کلام مین کثرت
سے ہین جسکو منظور ہوا اونکے اور کتابون مین دیکہلے کہ انکے مواضع مذکورہ تو اونکو ایک کتاب
سے جو نظر سرسری مین نظر آئے منقول ہوے ہین لیکن اسجا ایک موضع اور نقل کردیتاہون
کیونکہ اوسمین ایک لفظ ہے کہ جناب کشیش نے اوس لفظ کی بابت ہی شکایت جناب صحیح التصانیف
کی اپنی خط محررہ ۳ مارچ سنہ ۱۸۵۴ع مین کی ہے اور یون لکہاہے آپنے جواہر مباحثہ مین لفظ
گریز کا میری طرف نسبت کیاہے ارباب تہذیب کی تحریر کی خلاف ہے پہر لکہاہے کہ یہ لفظ
بہت ہی نامناسب ہے حالانکہ خود ہی جناب کشیش آخر مکاتبات مین مولوی آل حسن
صاحب مستفسر کو یون لکہتے ہین صاحبان عقل کی نزدیک یہ بات گریز کا ذریعہ نہ بن
سکیگی جناب کشیش آپکیون اس لفظ بہت ہی نامناسب کو لکہہ کر ارباب تہذیب سے نکل گئے
اگر کوئی کہی کہ جناب کشیش حل الاشکال کے لکہنے کی وقت تک تحریر مین ارباب تہذیب
سے تہی کیونکہ جب تک کلیسہ تو بہترین مین داخل تہے اور تہوڑا ہی عرصہ ہوا جسےوقت
انگلنڈ مین داخل ہوئی ہین اور حضرت لوتہر مصلح دین عیسوی کا طریق تہذیب کا نہین اسیکا ہی
حال اونکی پیرون کاہے اور حضرت مصلح دین کی تہزیبان تو بہت ہین مگر مین اسجا کتب ایک
نقل پر اکتفا کرتاہون حضرت مصلح دین اپنی کتاب کی ساتوین جلد مطبوعہ سنہ ۱۵۵۸ع کی صفحہ ۲۷۰ مین
جناب پوپ کی حق مین جو جمہور مسیحی اپتک ہی اونکو جانشین اور خلیفہ حضرت پطرس

کی گئی ہین اور پہلی خروج حضرت مصلح کی تو گویا جہان مین عیسائی اوس عقیدہ پر تہی یون کہتی
ہین دہی چلو میری پال خبردار ہو میری گدہی گرنی سی خبردار رہو ای میری پوپ گدہی اور آگی مت
بڑہو میری چہوٹی گدہی شاید گرکی ٹانگ توڑا وگی اسلئی اگلی سال سوا اسقدر کم ہوئی ہی کہ برف
بہت چکنا اور پہسلنا ہی اگر خدانخواستہ تم گر پڑوگی تو سب خلقت کہلی کر کی کہی گی کہ یہہ کیا
شیطانی کام ہی دور ہو جاو ای شریر وپی پاگو مردکو احمق گدہو کیا تم اپنی تئین نادان گدہون
احمقون سی کچہہ بہتر خیال کر سکتی ہو حقیقت مین تو ای پوپ گدہا بلکہ نادان گدہا ہی اور ہمیشہ
گدہا ہی رہیگا اوسی ساتوین جلد کی صفحہ ۱۵۴ مین لکہتی ہین کہ پوپ اور اوسکی متعلقین عہدہ دار
خرابا تیون اور پی پاک شریرون اور مردکون اور فریبیون اور بہہ تون کا گروہ ہی اور بڑی شریر و
سنڈاس اور وہ نہایت ہی بڑی شیطانون جہنمی سی بڑہی اور ایسا بڑہی کہ اوسکی
ہہوکا اور سنک مین بہی شیطان ہی نکلتی ہین ان دونو عبارتون کو دیکہو کہ ان مین حضرت
مصلح کیسی الفاظ جناب پوپ اور اوکی متعلقونکی حق مین فرماتی ہین اور پہری ہاشتم
شاہ والا جاہ انگلستان کی حق مین لکہتی ہین اور یقینا تو تر ڈر جاوی جب بادشا
اتنا ہوکی جہوٹ اور بکبک مین خرچ کری پہر لکہتی ہین کہ مین بولتا ہون چہوٹی قلتبان
سی اور جب دوستی حمق سی اپنی بادشاہت کی منصب کا خیال نہ کیا تو مین کیون نہ
اوسکی جہوٹ کو اولٹا اوسکی گلی مین گہسیڑون اور صفحہ ۳۴۰ مین لکہتی ہین
ای تو بہشتی کل ٹب (یعنی حوض چوبی غسل کا) اور نادان تو جہوٹ کہتا ہے
اور کفن چور اور احمق بادشاہ ہی اور صفحہ ۳۴۱ مین لکہتی ہین اس سطر سی یہہ
بادشاہ شرارتی والا تہمت کار اور بہت کمی والا احمق گدہا ہی اور اسی طرح اور قول
اوکی ہین جو کہ تاک سبرلنڈ جلد نوین مین منقول ہوئی ہین پس جناب کشیش ہی جب تک
کلیسیہ تہذیب مین داخل نہی ایسی الفاظ کی تحریر سی اندیشہ نہ رکہتی تہی اور جب سی کہ
چرچ اف انگلنڈ مین داخل ہوئی جب سی تحریر مین خیال ہی کہ ارباب تہذیب

تہذیب کی موافق ہو اور طعن اونکا جناب مولوی صاحب کی نسبت یقیناً ابتدیل مذہب کی ہی
کہتا ہون یہہ توجیہہ تو ظاہر مین معقول معلوم ہوتی ہی مگر حقیقت مین کچہہ نہین کیونکہ بعد اسکی ہی
جناب کشیس نی وہ لفظ جو لفظ گزیری کہین بدتر ہی جناب محمد وزیر خانصاحب کو اپنی خط محررہ
۲۹ مئی ۱۸۵۴ء مین لکہا ہی وہ عبارت اوسکی یون ہی اور اس مرحلہ سی کہ اونکی (یعنی دہریہ
اور منکرین وحی اور منکرین موسیٰ عیسیٰ وغیرہا کی) کتاب آپ کی نزدیک معقول ہی یہہ شبہہ
ہوتا ہی کہ شاید جناب بہی اونکی زمرہ مین سی ہین چنانچہ ملت اسلامیہ مین بہی ایسی لوگ ہین
کہ ظاہر مین محمدی اور باطن مین دہریہ ہین پس اسمین جو کہیسی زیادتی کرتی ہین کیا اس سی جناب
کشیس ارباب تہذیب سی نہین نکلتی اگر کوئی کہی کہ جو مخالف مذہب کا جناب کشیس کی نزدیک اونکی
عقیدہ کی موافق باطل ہی تو اونکو لائق ہی کہ اپنی اعتقاد کی موافق مخالف کو ایسی لفظ کہین کہتا ہون
کہ جو مخالف بالخصوص مردمسلمان حضرات پادریون خصوصاً مشنیری لوگونکو باطل سمجہتا ہی تو اوسکو
بہی زیبا ہی کہ اپنی اعتقاد کی موافق ایسی لفظ کہی اور ارباب تہذیب سی نہ نکلیگا خصوصاً جب
کسی کا ان حضرات سی حال معلوم ہو جاوے تو اسصورت مین تو مذہب عیسوی کی موافق بہی
اوسکو برا کہنا جایز ہی اور عین اتباع حضرت مسیح کا کیونکہ خود جناب مسیح نی بہی علماء یہود کو بارہا
مکار ریاکار ابن جہنم نادان اندہی کالی سانپ اور کالی سانپونکی بچی فرمایا ہی بلکہ کبہی شیطان کی بچی بہی
یہودیون کو کہا ہی جیسا باب ۲۳ متی اور باب ۸ یوحنا مین مرقوم ہی اور سیر یحییٰ کہا کر بعض
نی علماء یہود سی شکایت بہی کی تہی کہ آپ ہمکو گالیان دیتی ہین جیسا آیتہ ۴۵ باب ۱۱
لوقا مین مصرح ہے نسخہ فارسیہ ۱۸۴۱ء یکی از فقیہان ویرا گفت اے مرشد
ازین سخنانی کہ تو میگوئی ما راست مینمائی اور حضرت یحییٰ نی یہودیون کو خطاب کر کی
سانپونکی بچی فرمایا تہا جیسا باب ۳ متی مین ہے پس جب اسقدر معلوم ہوا کہتا
ہون کہ جو جناب کشیس کی خطوط پر جو مبحث شریف اور پہلی حصہ مباحثہ مذہبی
مین مطبوع ہوئی ہین نظر کریگا معلوم کرے گا کہ عذر جناب کشیس کا محض ضعیف

تہا اور ایک حیلہ سے گفتگو کو قطع کیا چاہتے تہے اور تحریفیں اونکی کئی بگڑی گئیں پس عذر پوچ
اور حیلہ کی نسبت جناب کشیس کی طرف کچہہ غیر مناسب نہیں بلکہ لفظ دوم مین تو غلین
اونکا اتباع ہی جیسے لفظ گریز کی نسبت مین اونہین کا اتباع تہا اب حال اون تین مغالطون
کا جنکو پادریصاحب یون کہتے ہین کہ آپنے اس خط مین کتنی جگہہ خلاف واقع بیان
کیا سے یعنی کہ ایک تو اونسے محض لکہا اور قابل التفات کے بہی نہین وہ یہہ ہے
کہ جناب مولویصاحب نے اوس بات چیت کو جو فیمابین جناب کشیس اور مفتی محمد
ریاض الدین صاحب کی ہوئی تہا اپنے خطوط مین نقل کیا اور خط محررہ ۲۳ ذیحجہ
مین ذیل موضع دوم کی مشہور وحاضر قوم ہے اوسپر جناب کشیس یون قدح کرتے ہین
پہر اس بات چیت کو بہی جو میری الخ پس اسیجا جناب کشیس نے اپنے زعم مین دو غلطیان
نکالین ایک تو یہہ کہ اونہون نے مفتی صاحب کے خطاب مین لفظ آپکا فرمایا تہا اور
مولویصاحب نے اوسکو لفظ تمنے نقل کیا دوسری یہہ کہ اس گفتگو کو دس پانچ اشخاص
نے جو مفتی صاحب اور جناب کشیس کے پاس بیٹہے تہے سنتے ہیں نہ صدہا آدمیون نے
اور یہہ قدح مردود ہے کیونکہ اولاً اگر بالفرض یہہ دو غلطیان بہی ہون تو بہی کچہہ
مولویصاحب کو مضر نہین اسلئے جب اتنا جناب کشیس کے نزدیک مسلم ہے کہ مینے
سات آٹہہ جا تحریف قصدی کی ہے اور چالیس ہزار سہو کاتب کا اقرار کیا تہا اور
معنی سہو کاتب کی یون بیان کئے ہین کہ بعض نسخون مین ایک عبارت ایکطرح سے اور
بعض نسخون مین دوسری طرح سے واقع ہوئی ہے پہر اس امر کا بہی اقرار کیا تہا کہ
تم دو عبارت مختلف سے خبر یا نہین کہہ سکتے کہ یہہ عبارت کلام اللہ ہے اور یہہ
عبارت نہین داسپر مفتی صاحب نے الزام دیا تہا پس مطلب مولویصاحب کا ثابت
ہے خواہ خطاب مین جناب کشیس نے لفظ آپ کا بولا ہو یا لفظ تم کا اور اس تقریر
کو دس پانچ آدمیون نے سنا ہو یا صدہا نے چار پانچ کی گواہی بہی قتل کیسی

کیسی مقدمہ مین کفایت کرجاتی ہی جہ جای ایسی اقرارونکی پس اگر یا قرار جناب کشپس سے کے
دس پانچ ہی نی سنا ہی تو بہی بہت ہی ثابت ہی یہہ کہ اول غلطی جب پیدا ہوتی جب جناب
مولویصاحب مدعی ہوتی کہ مین لفظاً لفظاً نقلکرتا ہون اور جب نقل بالمعنی کی ہو تو
کیا ہرج ہی اور لفظ تم اور آپ مین باعتبار مصداق کی کچہہ فرق نہین گو ایک ان مین سی
مفید تعظیم زاید کا ہی اور اگر نقل بالمعنی کفایت نہین کرسکے اور صحیح نہین ہوتی تو جناب
کشپس کو انجیل لوقا اور مرقس سی کہ روایات سنی سنائی بالمعنی نقلکرتی ہین اور ہرگز
دلیل معقول سی ثابت نہین ہوتا کہ صاحب الہام تہی اور اونہون نی الہام سی اپنی
اپنی انجیل لکہی ہی ہاتہہ دہونا پڑیگا اور غلطی دوسری محض بیہودہ ہی اور وہ جو دلیل مین اسطرح ارشاد
ہوا کیونکہ وہ گفتگو خاص مفتی صاحب سے تہی نہ عام جلسہ سی قابل تعجب ہی کیونکہ اگر مخاطب کے
خصوصیت اسبات کو مستلزم ہو کہ دوسری نہ سنی تو لازم آتا ہی کہ دس پانچ نی بہی نہ سنا ہو اور
اسطرح جناب مولویصاحب اور جناب کشپس کی تقریر کو بہی کسینی نہ سنا ہو کہ اسمین بہی فریقین
سی مخاطب خاص تہا مگر یہہ تو سراسر غلط ہی اور مخاطب کی خصوصیت ہرگز اسکو نہین
چاہتی بالخصوص ان جلسون مین جو صدہا آدمی محض سننی گفتگو فریقین کی لئی آئی تہے
اور اندر کوٹہی سے کسی طرحکا شور و غل نتہا اور ہر شخص جانبین کی گفتگو کی سننی کو کان
لگائی ہوئی تہا پس سب صدہا آدمیونکی سننی سی کون چیز مانع تہی اور دو مغالطی باقی یون ہین
کہ مولویصاحب نے لکہا کہ ہمینی بزرگونکی عمر کی سالونکی تحریف کا ذکر کیا تہا اور ڈاکٹر صاحب
نی ڈیڑہ لاکہہ یا تین ہزار سہو کاتب موافق تقریر علماء مسیحی کی کہی تہی ان دونون پر جناب
کشپس یون قلم کرتی ہین پر میری دانست مین دس صاحب سی مباحثہ کے وقت
ذکر نہین ہوا یا اگر ذکر ہوا تو مجہہ سی نہین کہا گیا اور میری سننی مین نہین آیا کہتا ہون کہ
شاید جناب کشپس بہول گئی ہونگی اگر فرماوین تو محضرنامہ اور ہر پرچہ کراکر اونکو دکہلایا

جاوی اور جناب لو صاحب کا ارادہ تھا کہ محضر اونکی خدمت مین روانہ کرتی مگر جو جناب کیسپس لے اونکی
دوسری خط کو مسترد کر دیا تھا تو یہہ شبہہ ہوا کہ اوسکو بہی مسترد کر دین گی اور اسیلئے واسطی صاحب
سبحت شریف اور حافظ سید عبد اللہ صاحب اسسٹنٹ مترجم سرکاری نی اپنی
اپنی تحریر کو حاضرین کی مہرون اور گواہیون سی مزین کرایا ہی اور دونونکی تحریر پر مفتی صاحب کے
مہر بہی [illegible] دیانت جناب کیسپس کی جبکا ذکر اوپر گذرا ہوئی ہی مثبت ہی اب جسکو
شبہہ ہو دونون تحریرون مین دیکہہ لی کہ ان دونون امرون مین مولوصاحب کے تحریر اونکی
موافق ہی یا مخالف اور [illegible] قول جناب کیسپس کا ہی مردود ہی کہ خود گفتگو کی باتون مین انہی
مبالغہ اور علاوہ بہی کیا ہی اصلی اون تحریرونسی معلوم ہوجاویگا کہ اون مین کچہہ مبالغہ
اور علاوہ نہین اور نقل بالمعنی ہی اور جناب لو صاحب نی اپنی خط محررہ ۲۳ اپریل
مین بہی نہر کونکی عمر کی سات لوگونکی تحریف کا حال لکہا تہا جناب کیسپس کو شاید وہ دیکہی
یاد نہا ہوگا اور عبارت اوسکی یون ہی جلد اول تہری اور اسکات مین ہی کہ اگستائن
یہودیون کو الزام تحریف یا بگاڑنیکا دیتا تہا کہ اونہون نی واسطی غیر معتبری ترجمہ لوپاسیکی
اور نسبت دشمنی دین عیسی کی یہہ امر کیا تہا اور قدما مسیحیون مین یہ رای عام تہی اور
کہتی تہی کہ سنہ ۱۳۰ عیسوی مین اونہون نی یہہ تحریف کی ہی انتہی ملخصا پس اگستائن
اور آپ کی جمہور [illegible] یہہ تحریف دوسری صدی مین ہوئی ہی اگر اس عبارت
مین بہی نسبت ہو کہ جناب کیسپس کو شبہہ واقع ہو تو وہ خط کو اونکی پاس سے نقل کو
اصل کی ساتہہ ملا کر لین اب ناظرین کی ہدایت کی لیئے موافق اوس وعدہ کی جو اس
رسالہ کی صدر مین کر چکا ہون مباحثہ مذہبی مولفہ حافظ سید عبد اللہ صاحب کی آخر
سی عبارت [illegible] اور [illegible] کی مہرین اور گواہین مثبت ہین نقل کرتا ہون
[illegible] یون ہی [illegible] یہہ مباحثہ تمام ہوا اور چونکہ بندہ دونون جلسون مین حاضر تہا
گفتگو [illegible] لکہی ہی لیکن اکثرون مین پادری فنڈر صاحب نی اس مباحثہ

مباحثہ کو دوسری دستاویز سے چہاپا ہی جسمین اکثر باتین ایسی ہین جو اوسوقت کی طرفین
مین سے کسی نی نہین کہین اور بہتیری ایسی ہین جنکی جوابون مین تحریف کردی تو اصلی یہہ رسالہ
سب صاحبونکی خدمت مین بہیجکر یہہ توقع رکہتا ہون کہ اگر یہہ مناظرہ جو نیازمند نی قلمبند
کیا ہی مطابق واقع کی ہو تو اپنی اپنی دستخط سی مزین فرماوین و لاتکتموا الشہادة و
من یکتمہا فانہ آثم قلبہ فقط

این کیفیت مناظرہ کہ تحریر یافت اللہ صحیح دیر جاست کتبہ محمد امیر اللہ وکیل راجہ بنارس

(محمد امیر اللہ) ہذہ المباحثہ وقع بحضوری (فیض احمد قادری) مہر مولوی فیض احمد صاحب سر رشتہ دار

صدر بورڈ — کل ما فی ہذہ الرسالہ حق وقع بحضوری (محمد سراج الحق) پسر مولوی فیض احمد صاحب

مین دوسری روز کی مباحثہ مین موجود تہا اوس روز کی جسقدر نقل کی گئی نہایت منضبط
اور بہت صحیح (اسد اللہ محمد) مہر قاضی الفضل صاحب — مین دونون جلسہ مباحثہ مین
شریک تہا سب تقریرین میری روبرو ہوی اور بہت احتیاط سے ضبط کی گئی (ریاض الدین محمد سعید)

مین دونون جلسہ مباحثہ مین شریک تہا سب تقریرین میری سامہنی ہوئی حافظ خدا بخش

مین دوسری روز کی مباحثہ مین تہا اوس روز کی تقریر صحیح طور پر منضبط ہوئی ہے

(محمد امجد علی) سب تقریر منضبط ہی کچہہ خلاف نہین محمد قمر الاسلام امام مسجد جامع

ہذا بیان واقعی وقع فی الحضور لاشبہہ فیہ (امام الدین) ہذا التمیمی واسطے

وانا حاضر فی الجلستین (خادم علی) مہر منشی خادم علی صاحب مہتمم مطلع الاخبار

مین دونون مباحثہ مین شریک تہا اور سب تقریر منضبط حق ہی (محمد جعفر بخش قادری)

دوسری روز کی نصف جلسہ کی تقریرین سنی تہی ویسی ہی بعینہ تحریر ہوئین ذرا فرق نہین

(محمد قمر الدین) مہتمم اسعد الاخبار اول مدرس مشنری کالج مین بہی دونون
جلسونکی جو تقریرین سنی وہی ان اوراق مین لکہی دیکہی راقم محمد عبد الشہید کولوی

بندہ دونون جلسون مین حاضر تہا سب تقریر یہی کہ لکہا ست اسمین مندرج ہے

# احقر العباد سید حافظ فضل حسین

## اب تین باتین حضرات پادریون سے کے خدمت مین

واجب الاظہار ہین ایک یہہ کہ جبتک عہد عتیق اور عہد جدید کی سب وہی موضع جنمین تحریف
ہوگئی ہی اور جناب کشیش فنڈر صاحب اور جناب پادری فرنچ صاحب نی اوس تحریف
سی سات آٹھہ یا آٹھہ دس جا تو فقط عہد جدید مین مان لیا ہی تفصیلاً ضبط کر کی دلیل سی
یہہ ثابت نہووگی کہ ان تحریفون سی مقدس کتابونکی ٹہبا نہین لگا تو کبہی مقابلہ اہل اسلام
مین ان کتابون محرف کا ذکر ہی نکیجو چہ جاے اسکی کہ ایسی دلیل پکڑو اور یہہ آپکی ذمہ واجب
ہی اگرچہ جناب کشیش فنڈر صاحب اور جناب پادری فرنچ صاحب سی نہوسکا مگر اوس
بات کا خیال رکہیو جسکو جناب مولوی صاحب نے اپنی خط محررہ ۲۳ ذی حجہ مین موضع اول
کی اندر بیان کیا ہی دوسرے یہہ کہ ایسی نا انصافی نکیجو جیسی جناب کشیش نی کی کیونکہ خدا
کا خوف ایک بڑی چیز ہی اور اس قسم کی نا انصافی مین دنیا مین بہی بدنامی ہی تیسری
یہہ کہ اگر کوئی کلمہ اس رسالہ مین بہ نسبت جناب کشیش کی خلاف اونکی منصب کی
معلوم ہو اوسمین جناب کشیش بلکہ جناب لوتھر مصلح دین عیسوی بلکہ جناب مسیح و یحیی
علیہما السلام کا اتباع ہی مجکو معاف رکہیو اور خیال رہی کہ یہہ تو اور گنبد جیسی کہنی ویسی
ہی سنی مگر انشاء اللہ اگر جناب کشیش اور اور حضرات پادری الفاظ بی ادبی کی بہ نسبت
پیغمبر صلعم کی تحریر کرنی چہوڑ دین گی اور مطاعن مین ایسی الفاظ ذکر نکرین گی اور نہ نسبت
علماء اسلامی کی اونکی تحریرات مین درشتی پائی جاویگی تو ہم بہی کمال ادب سی باتین اونکے
اور گو مشنیری لوگ ہماری حاکم نہین اور محض چندہ سی تنخواہ پاتی ہین لیکن باوجود اوسکی
اس لحاظ سی کہ ہماری حکام ذوی الاقتدار کی ہموطن ہین ہم اونکا اوس مثل حکام
کی مد نظر رکہین گی اور تحریر اور تقریر مین مجکو ہونکی مانند اس طریقہ کو ہمیشہ واجب الرعایت
سمجہین گی اللہ ہدینا و ہدیکم الی صراط مستقیم

اس خط کے ملاحظہ سی تین باتین قابل اعتبار ہین ایک یہہ کہ جناب پادری صاحب نی اگرچہ بالفعل اون چار باتونکی
بیان تفصیلی سی جسکو مولوی صاحب نی اپنی خط محررہ ۲۳ ذی حجہ مین بڑی منت سی چاہا تہا انکار کیا
اور عذر عدم فرصتی کا لیا مگر وعدہ فرمایا ہی کہ مدت بعد یہہ ان سب مطالب کا خلاصہ اس طور سی
بیان کیا جاویگا جس سی جناب کا مراد حاصل ہو امید ہی کہ پادری صاحب اسکے وفا فرماوینگی خدا کری
کہ یہہ امر ہمارے تئین جلد ظہور مین آوی کہ ہم بہی دیکہہ لین مگر بمقتضای انصاف پادری صاحب
پر لازم ہی کہ تا وفای وعدہ مسلمانون پر عہد عتیق اور جدید کی کتابونسی کوئی دلیل نہ لاوین اور اونکی
نسبتی سی ملت اسلامی کی اصول سی کسی اصل پر اعتراض نکرین دوسری یہہ کہ جناب پادری صاحب اپنی تحریر
یعنی جناب کشیش فنڈر صاحب کو سمجہا دین مین صاف اقرار کرتا ہون کہ چار یا پانچ آیتونکی حکمین سبب نقیض
ہوا کہ یا سہوا یا عمدا براہ تحریف متن کی درمیان آئین لیکن جواب نی باب اول میزان الحق کی تیسری فصل مین
سنہ ۱۸۴۹ عیسوی کو لکہا ہی اور مباحثہ کی تحریر مین تحریف کی لفظ کو اشتباہ کی ساتہہ محرف کر ڈالا ہی اچہا ہین
کیا اور آپنی اوس فصل مین کیون یہہ دعوی کیا ہی کہ وی یعنی محمدی لوگ ان چار سوالونکی جواب دیوی
ہین کہ آیا پہلا اور نئی عہد کی کتابین کسوقت ہین اور کن لوگونکی معرفت اور کیونکر تحریف ہوئین اور
پہر کی بعد لفظ کونسی ہین یا ایک نسخونکی قصد ردی ہین اسلئی کہ محمدی تو ہمارے اور آپکی اقرار کی
موافق اس دین کو اوسکی کسیکا روشن ہوگئی ہین اور اونکا اونکا دین نسخونکی ذمہ ہی کہ ان چار پانچ
آیتون محرفہ لیکی ہین بتلاوین کہ کسوقت کن لوگونکی معرفت کس غرض کی لئی محرف ہوئی ہین ان چار
پانچ جا مین جس غرض کی لئی جن لوگون نی تحریف کی ہی اوسی غرض یا اونکی مثل کی لئی اونہین لوگون
یا اونکی ہمراہیون نی اہل کتاب سی ممکن ہی کہ اور جابجا کی ہو اور غریب مسلمان لوگ جب اوس مین سی او
ہوچکا اور اوسکی ریساآب سوال چکا تو پہر آپنی کیون یہہ فصل تیسری ایک دست آویز جعلی جہوٹی میزان الحق کی
دفتر مین داخل کر رکہی ہی خدا کری جناب پادری صاحبکی سمجہانی سی جناب کشیش ووش دست آویز جہوٹی کو اوس
دفتر سی نکال پہینکین الحمد للہ کہ اب تک پادری صاحب انجیل مقدس کی اندر چار یا پانچ آیتین یعنی تحریف
ثابت ہوگئی جانی ہین اور تیسرا اونکی شریک کا ہی اقرار ہی پس اگر مسلمان سب آسے رسی قطع نظر